لکھنؤ ساشہر اس بے کیفیتی سے لٹ جائے والی ملک جسنے خشکی کا پیڑ نہ دیکھا ہو اس فصل مین غریب
دیار ہو اپنے بیگانے سے چھٹ جاے دھوپ کا تڑاقا لوؤنکا چلنا زمین و آسمان کا جلنا ہوا آتشبار ہو
دخانی بجرہ نمونہ کرہ نار ہو آدمیون کی کثرت سے جگہہ کی قلت دریا مین پانی نہو کشتی مین روانی نہو جا بجا
ٹھیکے کھائے اٹک اٹک کے جو چلے خفقانی سر ٹپک ٹپک کر ہاتھہ ملے دم بدم ہر دم خفا ہو تو اپنی
بوٹیان نوچے دس بارہ دن کا ناخدا سے وعدہ ہو وہ بھی نہ وفا ہو جب اوس سے کہیے بجرہ کیون
نہین چلتا وہ کہے دل ہم مجبور ہے یہ کلکا ماجرا ہے ہمارا نہین قصور ہی وہ دھوکے کی ٹٹیان جو کیوڑے
سے چھڑکی جاتی تہین وہ نہرین جسمین سمندر کی لہرین آتی تہین وہ گلدستے جسمین رستے بستے تھے
پھولون کی مسہریان سجی سجائین جہان پر فرشتہ کا قدم لڑکھڑا جائے اونگنے تو لگے اگر خوف سے نیند نہ آئے
پریان آنکھین بچھائین جب بار پائین سرو قامت گلعذار خوش گلو ماہرو دست بستہ روبرو نغمہ سرا ہون
جہان کے سامان معہ ساز بندہ نواز ہر دم پیش نظر مہیا ہون یا دفعتہ سوکھا دریا ریت کے ٹیلے جابجا
اور وہ پلنگ جسپر پاؤن پھیلانے سے دل تنگ ہوا دھر مچھڑ اودھر لٹو بھنگی کی شکل بجرے کا رنگ ہو تہمر
کے کوسے ناخدا ناشناس جلا مین چراہندی بو سے بد دماغ سر پھرائین کہین بجرے کے پیندے مین
مردہ اٹکا کوئی بہتا ہو گدہ اوس پر بیٹھا ہوا اور کھاتا ہوا اوس دیکھنے والے کو جسنے مرا ہوا چوہا بھی نہ دیکھا ہو
کہو کیا خیال آئیگا کیا سمجھہ کے دل بہلائیگا جب انتہا سے عاری ہو جان سے بیزاری ہو فاعتبروا
یا اولی الابصار بیکار بیکار کہیے خدا کو یاد کر کے چپ رہے رقعہ مرزا صاحب شفیق و مہربان
مجمع مروت منبع محبت عمیم الخلق مخزن لطف بیکران سلمہ اللہ تعالی بعد سلام و نیاز گذارش مطلب
طویل بیان قصہ سوز و گداز ہے شکایت فلک جفا کردار کی حکایت اپنے حال زار کی سراسر زائد
مرگ انبوہ جشنے دارد یہ معاملہ یہان عالمگیر ہی گرفتار مصیبت ناو پیر ہی کہ نشاید و نباید سینہ جو فرقت سے
فگار تھا اوسکے واسطے مرہم زنگار تھا دل کی طاقت جگر کی قوت خاطر شکستہ کی مومیائی دافع
الم جدائی حاصل دعاے سحر سرمایہ تمناے نالہ اثر خود فراموش غیر کی زبان سے بولنے والا عقدہ
سربستہ کا کھولنے والا یعنی نامہ نامی صحیفہ گرامی گذر پذیر ہوا آرزو ہو الاعلی کا قصہ کھلا بر سر گفتگو ہوا
حال بکم و کاست معلوم ہوا خیریت سے خوش حقیقت سے مغموم ہوا دنیا جسکا نام ہی وہ رنج و الم کا
مقام ہی اسمین راحت و آرام کا ڈھونڈھنا خیال خام ہی دار المحن اسکا اصل نام ہی کام اسکا ناکامی ہی

وہی بہت بدنام ہوتا ہے جو شخص نامی ہی اگر ہزار جزو لکھون بہت کم ہی ہر پیرایہ مین رنج ہی بہر صورت
غم ہی الم ہے عرضی جو ابھی آپ نے نہین دی مصلحت یہی تھی موقع اور وقت پر اختیار ہے اوسی پر
اپنا دارومدار ہے وہ جو وہان آنے مین دغدغۂ مرگ اور بیم قضا ہی بھائی صاحب یہان کونسا قلعہ اوسکی
پناہ کا تجویز کیا ہی یہ تو حاصل زندگانی ہی کہین ہو ایک دن آنی ہے اگر اسکے لئے کوئی جگہہ مقرر ہوتی
تو بڑے آدمیون کے ہاتھہ سے کوئی وہان کھڑا ہونے نپاتا دور ہی سے حسرت مین مرجاتا لڑکے
بالے بوڑھے امیر سے فقیر تک سب جانتے ہین کہ اس سے مفر نہین دھوکے مین دنیا ہی اسکا وقت
اور جگہہ مقرر نہین اسکے بچاؤ کو کیا کیا باتین کرتے ہین کیسی کیسی گھاتین کرتے ہین سیکڑون تدبیرین
نکالتے ہین ہزارون بہانے سے ٹالتے ہین مگر جب وقت برابر ہوا دھم سے مرگئے کسی نے
نجانا کون تھے کدھر گئے کچھہ دن مقبرا رہا گنبد سے نام و نشان فاتحہ درود کا سامان رہا عزیزون
نے بہت اینٹ کا پختہ سیپ کا چونہ دیکھہ بھال کے بڑے چھان بنان سے لگایا تھا کچ کوڑی کچھہ سے
کیا کیا بگاڑ کے بنایا تھا دفعتہً فلک گردان نے چکر کھایا رگڑی ہوئی اینٹ کو ٹھوک بجا کے ڈھایا
بہت پوچھا نہ پتا ملا نہ سراغ ہاتھہ آیا جتنا چھانا کرکرایا پایا چلایا کیے کہ یارو اسمین بادشاہ گڑا تھا یا فقیر گداگر
دبا تھا زبردست جوان تھا یا بوڑھا ناتوان تھا اس سرگرانی مین برسون خاک چھانی نام نہ معلوم ہوا
نہ نشان ملا یہ وہی جا ہی خاک مین جہان جہان ملا اور جو کبھی کوّے چیل کی بچی گیدڑ بھیریے کی
چبائی کسی سبیل سے بچی سڑی گلی ہڈی ہاتھہ آئی نہ تو ہم تمیز کرسکے نہ اوسنے اپنی کہانی سنائی جو اسکو سمجھو تو
کہ حکیم نے جبر پر اپنا اختیار رکھا ہی یہ ہوشیاری دیکھو کہ غفلت پر اپنا مدار کار رکھا ہی اگر کسی نے اس
بھید کو کھولا یا پتے کی کچھہ مُنہ سے بولا تو دنیا بے مدار ہلی نہ دین گھاتے مین جان سے گیا نہ ادھر کا
ہوا نہ اودھر کا رہا دو جہان سے گیا یہان تک سمع خراشی کی اوتری ہوئی تصویر کی نقاشی کی
اس سلسلہ سے ہاتھہ اوٹھایا مطلب پر آیا مرزا فدا علیخان صاحب سے آپ کی لاعلمی بیان کی
موقوف شکایت کی داستان کی لیکن بہت رنج مین ہین نہایت تنگ ہین مگر آج تک وہی ڈھنگ
ڈھنگ ہین دریبولا شہر مین انگریزی کوٹھی لین دین کی ہوئی ہی نام اوسکا بنگ ہی وثیقے والونکو
قرض لینے کی امنگ ہی مثل مشہور ہی کہ بنیا سہل ہی ہو جون مین کسالا ہی تاریخ ادائے وعدہ ٹلے
تو دیوالا ہی حضرت نے بھی تین ہزار روپیہ وہان سے لیے ہین بارہ دری محلسرا لکھی بادشاہ مرزا

اور داروغہ صاحب کی ضمانت ہوئی جائداد اونکی بھی تحریر ہوئی بری ان کا وعدہ ہوا گھر کھونیکی تدبیر ہوئی گھوڑا آپکا بکا حساب کے
سوا کچھ ہاتھہ نہ آیا دس بارہ شاید آپکے قرض مین دیے یقطار کی دستک گئی آپ کی اگاڑی اگر بکتا تو خریدار کا مضمہ لیا جاتا
تنگ کرتے تو کچھ ہاتھہ آتا یہان کوئی بیچنے کا خوگیر تھا عقلمند ونکو نکتہ کافی ہی منظور تقدیر تھا یار و نے نہاری کھائی نقدی بنائی
جو ہمکو جانیکی سمت بتائی ہی بات اچھی ذہن مین آئی ہی لیکن سفر دور دراز ہے زاد راہ جانا محال ہی سفر اور سقر کی صورت ایک ہی
پر اب ہمتیال ہی دنرات لٹو دھیر بن رہتی ہی نکلجانیکی دھن رہتی ہی شہر مین روز تازہ فساد ہوتا ہی دھڑ ادھڑ لٹتا ہی برباد ہوتا ہی
کہین چوری کہین سرزوری حرام خوری ہی جسدن سے خاص محل مین چوری ہوئی تہلکہ بپا ہی دار و گیر کا صدا بلند ہی معاملہ
کھلتا نہین چند در چند ہی جب بڑے دن آتے ہین ایسے سانحے پیش با ہو جاتے ہین اور پھر بیش صورت ہی نواب زادی مستغیث آتے ہین چور و
بیٹے ساتھہ لاتے ہین صندل گھسنے کی فریاد ہوتی ہی اسپر طلب داد ہوتی ہی یہانکی خلقت پر عتاب خدا ہی معلوم نہین غیرت کدھر گئی حد سے
نوبت یاوہ گذر گئی وہی مثل ہی شاید غیرت چہ گفتی ست کہ پیش مردان بایدنجی گویا ہی نہ قلم کو لکھنا گوارا ہی حال روز بروز بدتر ہی جیسے بہتر ہی ان بنا ہی

**رقعہ تہنیت** اس سال نیا ساز و سامان ہی ہولی شب برات بہار سے دست و گریبان ہی جوش خروش کے دن آئے آثار نوروز کے د
آئے باغبان ازل نے پھر چمن نکالے کا بوٹہ پتا جوبن نکالے نسیم سحر غنچونکی گانٹھہ توڑنے لگی عبیر اور گلال گرہ سے کھولنے لگی تختۂ لالہ چراغان کا
ڈھنگ دکھاتا ہی سہر زمین فوارے پچکاری ہین پانی عجب رنگ دکھاتا ہی چشم بینا ہو تو کھلے کارخانہ قدرت کہین بند رہتا ہی گوش شنوا درکار ہی
یحی الارض بعد موتہا کا آوازہ بلند رہتا ہے کوسون تک سبز مخمل کا فرش بچھا ہی شاداب کوہ و صحرا ہی پتا پتا کان مرد کا پتا دیتا ہی شبنم کا دانہ در بہا
کا آویزا ہی کوہ مین کبک دری کا قہقہہ باغ مین بلبل کا نالا ہی صحن گلزار مین سبزی سے سرو نے سر نکالا ہی جس قلتراش مین شاخ کا دستا ہی قوت نامیہ
کے فیض سے یکقلم گلدستہ ہی برگ و بار گل و خار بلکہ شاخ چنار مین فیض ہوا کا اثر ہی عصا زاہد خشک بھی امیدوار گل و ثمر ہی امید کا اس قدر چرچا
پھیلا ہی کہ بید مجنون کو سودائے لیلا ہی جیب خامہ سے دم رفتار قطعہ قرطاس پر گل جھڑتے ہین ہم صیاد دف جو باغبان نہین اس روش پر بلبل بیٹھتے بھی ہین
یاسمین پکڑون گے گل تو نشک نے نیا شگوفہ کھلایا ہی اپنی بو باس پر عندلیب کو پھنسایا ہی بلبل نالان ہی پروانہ جل مرتا ہی جسدم سر محفل
شمع سوزان سے گلگیر گل کرتا ہی اس گلشن ایجاد مین نمونہ قدرت پروردگار ہی کہ دست و گریبان خزان و بہار ہی اگر شاخ سے
کوئی پتی مرجھا کے ٹوٹتی ہی تو برابر سے سبز کونپل پھوٹتی ہی گل کی ہنسی پر گریان شبنم ہی مہلت یہان بہت کم ہی بشر کو لازم ہی دم
فرصت غنیمت جان کے ان خیالونسے درگذرے جو امر ضروری ہو ادا کر گذرے لہذا صدر نشینان بزم طرب و سرور و انجمن آرایان جلسۂ شادی
و سور کی خدمت مین امیدوار ہون کہ از راہ دوستانہ بعید رو بہانہ رونق بخش جلسہ احباب ہون مین منت خاکسار ہوگا ایضاً ہوائے چمن دنیا آج کل
سرور افزا ہی ساکنان افلاک کو مسرت ہی مقیمان سطح خاک کو فرحت ہی عجب مزا ہی ہر سو فرد تہنیت کو بکو غلغلہ مبارکباد ہی جو ہی خرم و شادی ہی آمد
روز سعید ہی گھر گھر عید ہے نرگس ہمہ تن چشم گوش برآواز ہی در عیش و طرب باز ہی طاؤس آمادہ رقص ناز ہی زمین کے رخسارہ پر سبزہ آغاز ہی کوہ

دصحرا مین سنبل و ریاحین لالہ و نسرین کی نشو و نما ہی دامن دشت و جبال اس سال سبد گلچین ہو گیا پھولو نسے بھرا ہی گل رعنا کس زیبائی ہی شگفتہ ہو کے
سراپا گوش ہے بلبل شیدا پھولا نہین سماتا چہک رہا ہی خوف خزان گلزار جہان دونو نکو فراموش ہی نالہ نوازان
صحن گلشن حمد رب ذو المنن مین ترانہ سنج ہین وحشیان صحرا الصمد تمنا جو یاسے کنج ہین باغبان قدرت
دفینہ چمن نکالتا ہی پتا پتا جوبن نکالتا ہی مشاطہ بہار دایہ وار گیسوے سنبل مسلسل کر کے دلجمعی سے پریشانی
کھوتی ہی سر سبز ٹہنیون سے نئی نئی کونپل پھوٹتی ہے نسیم سحر چل پھر کے کیا کیا مزے لوٹتی ہی باغ کی
سرو قامتون سے لجالو شرماتا ہی بے بار ہی ندامت سے شرمسار ہی انسان کی پرچھائین سے
سمٹا جاتا ہے نرگس بیمار مشہور ہے کہ علیل ہی اسیر فرط شوق سے عصا ٹیکے بر سر سبیل ہی نازپروران
آغوش بہار پر بلّلے پن کا جوبن ہی لالہ زار ہے غیرت گلزار جوبن ہے آب جو کے قہقہہ سے نارسیدہ
پھل امرودون کے رشک شرما کے پتون مین منہ چھپاتے ہین گلون کے غنچے دامن گلچین مین
کھلکھلا کے لوٹے جاتے ہین فراش صبا گل کا دست بقچہ کبھی باندھتا ہی کبھی کھولتا ہی غنچہ مسکرا کے
پھولا ہے دلبستگی بھولا ہے اپنی گرہ مین زر گل ٹٹولتا ہی سر شاخ لالہ یاقوت کا پیالا یادگار ساغر جم ہی
جھرنون سے آبشار کا شور ہے کیفیت کا زور ہے ہر تختہ مین طائرون کا غل ہی نہرون کے متصل
سرو پا بگل لڑکھڑا کر ایک پانون سے عازم رفتار ہے فاختہ کی کوکو قمری کی حق سرہ جلوہ دار ہے
سبزہ خط سے گلعذارون کا رخ پر نور ہرا ہوتا ہی دھوکے کھاتا ہی ٹٹی ہین داغکارون کے زخم جگر کا انگور ہرا ہوتا ہی
ایسا نمو کا جوش اس سال دیکھتے ہین کہ لکھنؤ کی گلیون مین سبز لال دیکھتے ہین فیض ہوا ہے تعجب
نہین جو طوطی تصویر سر سبز ہو چوب خامہ قلم ہو کر سبز ہو ہر کیاری مین عبیر سے زیادہ معطر خاک ہے
بسا بسایا خس و خاشاک ہے جفاے باغبان خوف خزان سے طبیعت جو رکتی ہی دعاے بقاے
بہار کیواسطے ہر شاخ باردار کس سبکی سے سجدہ کرنیکو جھکتی ہے صحن گلشن مین ناز و نیاز کا جلسہ ہے
دار بست پر سبکی تاک ہی سہ برگہ نغمہ سنجان چمن کی سواری کا یکہ کلسہ ہے قوت نامیہ کا یہ جوش ہی کہ کوہ بھی
لباس کاہی سے ہم لباس زمرد پوش ہی شبنم کو خدمت آبداری ہی گلعذارون کے چہرے سے گرد
کلفت دھونیکی تیاری ہی گل کے بناؤ پر بلبل سے بگاڑ ہی کچھ بو پائی ہے گو خبر باد ہوائی ہی آپہیر جلی کٹی کی
چھیڑ چھاڑ ہی ہر گل و خار گلشن مثل کبک دری قہقہہ زن ہی ہنسانیکو گیندے کا تختہ رشک زعفران
تیار ہی مہندی کی ٹٹی تپی ہی اسے خون پوشیدہ کا پتا ہے ملا او بلا آتا ہی پنجہ مریم کی رشک سے پنجہ مرجان کا

مثل کہربا رنگ اوڑا جاتا ہی خون بلبل گل سرخ قبا کا دامنگیر ہی گیسوی سنبل بانون کی زنجیر ہی رنج و
ملال کا نام جہان دہر سے مثل حرف غلط حک ہی غنچون کے چٹکنے کی صدا مبارکباد کی شلک سے آباد
تازہ بصد انداز گل اور ہزار نیاز سے بلبل ہی ارض و سما مین نوروز کا غل ہی بلند صدای دور باش
ہونے لگی غنچہ دہنون کو گل اشرفی کی تلاش ہونے لگی ایسی ہوا چلی کہ دفعتاً گلرخون کے بھاؤ بڑہ
گئے جوبن ٹپک پڑا دام چڑھ گئے ماہرو عنبرین مو دام زلف بردوش مرصع پوش طائر دل پھنسانے نکلے
گھات مین خوب بکھرے ہین کوئی چمک چمکا کیسی جلد ہی کے جنجال مین بھیگے بال شانون پر بکھرے
ہین کسی نے سلک گہر پرستی ملکہ رنج کی جوبن سے نیلم کو ہیرا کھلایا ہی کسی بیدرد سرخ پوش نے قتل
عالم پر بیڑا اوٹھایا ہی دھڑا دھڑی لوٹنے کو لاکھ لاکھ انداز سے لاکھا جمایا ہی دروازون پر طلائی نقرئی
بانس جڑاؤ کھٹولے کی وہ وہ ڈولی ہوتی ہی جسکو دیکھکر جی کو ڈانواں ڈولی ہوتی ہے پردون مین بنت
گوکھرو لچکا سیرون کھلا ہوا لگا ایسے مغرق کہ جب غفلت مین اوٹھین ہوشیارون کے عقل پر پڑین
جب آنکھون سے آنکھین لڑین کہارون کی کرتیان پر بہار لے بھاگنے پر طیار یہ ہنگامہ نظر سے
جو گذرا خیال آیا آج جلسہ نوروز ہے ہر بزم مین روشن شمع شب افروز ہی بیساختہ یہ فقرہ فقیر کی
زبان پر آیا یہ آواز بلند ہر دردمند کو سنایا کہ اندنون جو جو رشک بدر ہین اونکی راتین غیرت شب قدر ہین
والسلام رقعہ بجناب خانصاحب عالی منزلت والاشان قدر افزای مخلصان زاد حشمتہم بعد گزارش
سلام اور ملازمت کی تمنا کہ لا انتہا ہے عرض رسا ہون عنایت نامہ نامی صحیفہ گرامی نے بعد انقضای
زمانہ دراز ممتاز کیا پروردگار عالم باین عنایت و الطاف سلامت رکھے وہ جو جواب خط کا حال تھا
اوسکی صورت یہ ہی اگر روانہ ہوتا تو آتا و گرنہ ہرکارہ بیچارہ کیا لاتا یہ جو نویں ذیحجہ کا لکھا تھا پندرہوین کو آیا
ہرچند دو تین دن کی دیر ہوئی مگر آیا یہان سے بغور سنیے اور سچ جانیے کہ نیازمند کو آپ سے دلی
راہ ہے خدا گواہ ہی خط نہین آتا تو جی گھبراتا ہی کیا کیا خیال آتا ہے اس عرصہ دراز تک خط نہ آیا
بہت ملال رہا عجیب و غریب احتمال رہا گو آپ ہمارے حال سے بیخبر رہے لیکن ہم جویای
کیفیت مزاج بیشتر رہے جب وہ خانصاحب میان نوروز کے مکان پر ملے اور حال معلوم ہوا ملال کا
دل پر ہجوم ہوا لیکن بیقراری سے تحریر کی اور شکایت کی تقریر کی آپ کی قدردانی اور مہربانی ہمکو
گستاخ کرتی ہی اس صورت مین اگر ایک مہینے کے بعد بھی عنایت نامہ آئے تسکین ہو جائے مجبور ہین

جفاے فلک نے سر اوٹھانے ندیا بر سر امتحان آنے ندیا محتاج سے کیا ہوسکتا ہی یہی بُرا ہوتا ہی فقط
عرضداشت آہی رونق سریر سلطنت زیب دہ تاج سلطانی مشتاقون کے باعث زندگانی ہر دل عزیز
یوسف ثانی اللہ چاہ ملال سے نکالے سایۂ عاطفت ہمپر اور اس مملکت پر جلد ڈالے جس روز سے
دائرہ دولت یہان سے روانہ ہوا دل محبت منزل مین اندوہ والم کا تھانہ ہوا نہ رات کو چین نہ دنکو
آرام ہی آٹھہ پہر رونے پیٹنے سے کام ہی کوئی اتنا پوچھنے والا نہین ہنستے کیون نہین روتے
کیون ہو کیا کرتے ہو ہر دم کی آہ وزاری بیقراری اچھی نہین بُرا کرتے ہو یہ تو اندھیری ساون
بھادون کی راتین ہین اور تمام شب دل سے دلبر کی باتین ہین کبھی دیوانون کی طرح بکنا کبھی گھبراکر
ہر ایک کا مُنہ تکنا گاہ یہ شعر تر زبان پر ہے ع تو آتی ہے نیند کہ سو ہی رہون نہ انیس ہی کوئی کہ باتین
کرون ٭ شب ہجر کی کس سے درازی کہون یہ وہ شب ہی کہ جسکی سحر ہی نہین ٭ سخت جانی کا بُرا
ہو یہ مصیبتین دکھاتی ہی نہ آپ آتے ہین نہ جان جاتی ہے حضرت کی تصویر سے باتین کرتے
کرتے بیساختہ پکارنے لگے جواب نملا تو در و دیوار سے سر مارنے لگے ع شکل اپنی ہمکو دکھلاؤ
خدا کیواسطے ٭ جان جاتی ہی اجی آؤ خدا کیواسطے ٭ ع جب جدا ایسا یار جانی ہو ٭ کہیئے
کس طرح زندگانی ہو ٭ لخت جگر کھانا خون دل پینا ہے مرگ سے بدتر تنہائی کا جینا ہی دل کہتا ہی
بچھڑا جب تک نہ ملے تک ود و لگی رہے گو شمع کی صورت سر کٹ جائے مگر پروانہ کی طرح لو لگی رہی
محبت نامہ جو آیا جان تن مین آئی فصل بہار خزان رسیدہ گلشن مین آئی وہ جو ملا دل مضطر سے ملا چھاتی
سے لگایا آنکھین جو دیدار کی مشتاق تھین اونکو لکھا دکھایا اگر سوچیے تو آپ کا کیا بگڑا ہماری بنی بنائی
سلطنت ڈوبی ہی دوس کسکو دین اس بُری تقدیر کی خوبی ہے آپ سے جدا کیا اکیلی جان کو ہزار
آفت مین مبتلا کیا خدا جانے کونسی خطا ہم سے سرزد ہوئی جو فلک سفلہ خو مفارقت جو کو ہماری خرابی
کی کد ہوئی آپ جہان رہین گے لوگ بادشاہ کہین گے آٹھہ پہر پریزادون کا جھمگڑا رہیگا جہان کی
نعمت موجود سب طرح کا جلسہ رہیگا پر ہم بدنصیب دور از حبیب ہین کہ تنہائی کے عذاب مین وحشیون
کی صورت اوقات کٹتی ہے ایڑیان رگڑتے ہین جیتے ہین نہ مرتے ہین جلنے گھنے مین پہاڑ سی رات
کٹتی ہی اگر آپ کی صورت نظر آئیگی تو جان بچ جائیگی وگرنہ کہان تک ہر رات کی دڑ کے سہین بہتر
یہ ہے کہ جان دین مر رہین وہ جو دوا کا ارشاد ہوا تھا کہ نادرست مزاج ہی سو ہمارے مرض کی دوا

حضور مین ہم سے دور ہین چاند سا مکھڑا دیکھنے مین شفا ہی یہی بیمار محبت کا علاج ہے اور قمر قدر اوسکا
حال بیان کے قابل نہین کلیجہ منہ کو آتا ہے جب وہ نام لے لے کے جان دیتا ہی روتا ہی رولاتا ہے
غور کیجیے اوس بچے پروردہ ناز و نعم کو کس طرح راحت ملے چین آئے کہ جسکا ایسا چاہنے والا اس
سن مین چھوٹ جائے دن رات لندن لندن رٹتا ہی اوسکی باتون سے کلیجہ پھٹتا ہی دشمن پر بھی ایسی
مصیبت نہ پڑے نہ یہ آفت ٹوٹے کسیکا بچہ بچپنے مین باپ سے بچھوٹے ننھی سی جان ہی ہر دم اوسی
طرف دھیان ہی ٹٹر کتا ہے جو باہر سے آتا ہی بیتاب ہو کے اوسکا منہ تکتا ہی کونون مین سجدہ کرتا ہے
کہتا ہی اے میرے اللہ ابا جنیان سے ملا دے میرا مسیحا آئے مریض شفا پائے مردے کو جلا دے
نہ اوسکو دوا کی پروا نہ غذا کی خواہش ہی ہر طرح سے میری جان کو کاہش ہی اور سچ بھی ہی کیونکر وہ صحت
رنجور ہو جو اپنے مسیحا سے منزلون دور ہو جو خدا آپ کو پھیر لائیگا تو ہمارے دن پھرینگے وگرنہ چاہ کے
بدولت ہم کنوین مین گرینگے نئی نئی ایذا فراق مین سہتے ہین انکھین نہین دو پرنالے ہین دن رات
بے برسات بہتے ہین سر کو کیونکر نہ ٹکرائین گردن مین باہین ڈالنے والا نہین چھاتی ہی اور غم کی بھالے
ہین دیکھنے بھالنے والا نہین ؎ گر یون ہی رہیگی بیقراری ٭ تو ہو چکی زندگی ہماری ٭ لبون پر جان ہی
دم کوئی دم کا سینہ مین مہمان ہے یہ شعر ورد زبان ہی ؎ حیف در چشم زدن صحبت یار آخر شد ٭
روے گل سیر ندیدیم و بہار آخر شد ٭ وہ جو نظم ہر شعر تر تھا زخم جگر کا نیشتر تھا اوسنے تو عجب حال ہمارا کیا
گریبان صبر و قرار تا دامن پارا پارا کیا ہر مصرعہ برجستہ پر جان پھڑکی دبی ہوئی سینہ کی آگ بھڑکی جہان
مضمون نالہ شبگیر ہی مبالغہ ناوک کا تیر ہے مگر اوسکو دیکھا سنا سر شوریدہ خوب پیٹا بہت دھنا بہت
سچا یہ کسیکا مقال ہے قدر نعمت بعد زوال ہی اب سمجھے کہ سب ملتے ہین چاہنے والا نہین ملتا
ترک سہل ہی نباہنے والا نہین ملتا ہر دم وصال نصیب تھا ہجر کی لذت زبان پر نہ آئی تھی اس جان
کے دشمن نے صورت نہ دکھائی تھی ہی ہی کتنے یہ کمبخت بُرے دن ہوتے ہین ہزارون جان بوجھ کے
اس بلا مین جان کو کھوتے ہین ہر دم یہ اودھیڑ بن ہی کہ یا الٰہی یہ ناسور ہے یا گھن ہی سینہ مین کون
کلیجے کو چاٹتا ہی تیغ ہی نہ خنجر ہے گلا کون کاٹتا ہے نہ زخم معلوم ہوتا ہی کہ مرہم لگائیے نہ بیماری ثابت
ہوتی ہی جو دوا کھائیے نہ پری کا گذر نہ آسیب جن ہی کونسا پردہ پڑ گیا کچھ نہین سوجھتا رات ہی یا دن ہے
نہ بھوک پیاس ہی نہ کچھ کھاتے پیتے ہین ارے لوگو کس سہارے سے اسمین جیتے ہین نہ چھوٹے کا

لحاظ نہ بڑے پاس نہ جینے کی خوشی نہ مرنے کا غم ہی روئین تن کو موم کا تیلا جانتا ہی زال سے بدتر
اسکی نظر مین رستم ہے خلاصہ یہ ہی کہ ایسی بلا مین پھنسے ہین نکلنا مشکل ہی اپنے دنونکو روتے ہین جان
کھوتے ہین اوسکا عوض ہی جو ہنسے ہین یہ لاگ نہین معلوم ہوتی بدن جلتا ہی اور آگ نہین معلوم ہوتی
الضیا گا فتنہ خوابیدہ کے چونکانیوالے عیسی النفس کشتۂ فراق کے جلانیوالے گو ہم مرتے ہین مگر
دعا کرتے ہین تم سلامت رہو زخمی خنجر فراق ہین ہمہ تن چشم سراپا اشتیاق ہین درد جدائی کی تپش کس
طرح سنائین بے پر ہین تمکو پروا نہین حال زار اوڑکر کیونکر دکھائین لب پر جان زار جی کو انتشار ہے
آنکھ نہین جو سے خون ہی ہاتھا پائی کو ہاتھ گو دست وحشت بڑھاتا ہے بیابان گردی کا متقاضی پائے
جنون ہے سوز درون سے سب بدن کھل گیا گریبان پھاڑنے سے پردہ کھل گیا کہ دھوکے کی
ٹٹی ہے بھاڑ مین جائے یہ محبت سب اعضاء جلتے ہین سینہ کا ہیکو ہی پھٹتی ہی ہمنے بڑی مشقت
سے بغل مین اس دل خانہ خراب کو پالا تھا کہ کام آئیگا یہ نسمجھے تھے کہ دیکھ بھالکے آفت مین پھنسائیگا
بقول مشہور ہاتھیو نسے گنّے کھاتا ہی جیسا کیا اوسکی سزا پاتا ہی تمھارا نام جان عالم ہی اسیر یہ عالم ہے
دل چھین لینے مین طرار ہو بڑے اٹھائی ہار ہو لاکھون دل زلف پیچان مین لٹکتے ہین تم مزی اور اڑاتے ہو
وہ سر پٹکتے ہین مرتے ہین اور دم بھرتے ہین اور چند گرفتار یاس ہین لیکن اتنا لطف ہی کہ ہر دم دیکھتے تو
ہین پاس ہین ایک تو مین کیا بلا ہون دوسرا یہ ستم ہے کہ تم سے جدا ہون ؎ محمل نشین ہین لاکھون
خدام یار مین یہان ٭ لیلی کا ایک ناقہ سو کس قطار مین یان ٭ اگر یہ سمجھو کہ ایک یہ بھی جانے والی ہی
جان پر کھیل چکی ہے کیا کیا رنج والم جھیل چکی ہی نباہنے والی ہی تو البتہ جان بچ جائیگی سنبھل جائیگی
نہین تو ہم جان چکے ہین کہ ایکدن ہجر کے صدمون سے جان نکل جائیگی انصاف تو کر دیکھیے پر
ہاتھ دھر کے دیکھو کہ جو گر وصل ہجر مین کیا کرے تا کے صبر کی سل دل پر دھرے ؎ ترا غرور مرا
عجز تا کجا پیارے ٭ ؎ ہر ایک بات کی آخر کچھ انتہا بھی ہی ٭ ایک تو عورت دوسرے غم زدی
اسکا دل تھوڑا ہوتا ہے رنج دوری سے پک کر پھوڑا ہوتا ہے ٹیس کا گزند کم سہتا ہی فوراً نازک مزاجی سے
پھوٹ بہتا ہے آفت کشیدہ دلون کی دلجوئی جوانمردون کا کام ہی ہم ستم رسیدہ مطلوب سے جدا ہین
خدا جانے کس رنج مین مبتلا ہین رحم کا مقام ہی ہمارے حال سے غفلت نکیجئے اوپچ کی نہ لیجیئے
یہ خیال فرمایئے یہان کون ہمارا ہی تمھارا بھروسا ہے سہارا ہی وہ ترکیب نکالو ہجر کی بلا ٹالو ؎

پس ازانکہ من نمانم بچہ کار خواہی آمد ✤ **الیضاً** گشاہنشہ اقلیم محبت صادق الوعد زیب دہ اریکۂ مودت یوسف جمال فرہاد بیستون الفت شیرین خصال اللہ جلد ہمکو تمہارا روے تابان دکھائے کلبۂ تیرہ ہمارا روشن ہوجائے زخم جدائی کو التیام ہو راحت ہمکو صبح وشام ہو گلدستہ بہار نامہ نگار ۱۴ جمادی الثانی کا لکھا نعمت غیر مترقب کی طرح آیا دل مضطر پر رکھا چشم ترکو دکھایا اسکی اشکباری کم ہوئی اوسکی بیقراری کم ہوئی ہمکو کچھ آرام ہوا کوچ کی تیاری سے مقام ہوا خدا تمکو بفر واقبال صد ہا برس سلامت رکھے کہ اس حال مین ہمارا خیال ہے تمہاری خوشی سے خوشی رنج سے ملال ہے مگر جانعالم ایک دم دل سے ہمارا حال سنو ہمارے مزاج کی مسیحائی کرو تپ دوری کی دوا دو حاجت روائی کرو داستان ملال سنو اب صدمے اوٹھانیکا یارا نہین مرجانیکے سوا چارا نہین لیکن یہ دعا ہے خالق سے التجا ہے کہ تمکو جی بھر کے آنکھون سے دیکھ لین تو موت آئے مٹی ہماری عزیز ہو محنت برباد نجائے دن رات کے گھٹنے سے پوست استخوان باقی ہے دید کی امید پر نیم جان باقی ہے جیتے ہین نہ مرتے ہین مصیبت کے دن بھرتے ہین آٹھ پہر تپ رہتی ہے کیفیت عجب رہتی ہے رنج والم ایک دم پیچھا نہین چھوڑتے ہین تمہارے بغیر گھر سونا ہے در و دیوار سے سر پھوڑتے ہین کوئی پرسان حال ہے نہ کسی کو خیال ہے لوگ ہنستے ہین ہم روتے ہین اسی مین مرا ملتا ہے جان کھوتے ہین تمکو کس طرح پائین کہ اپنا خراب حال دکھائین تمہارے جانے سے ہمپر کیا تمام شہر پر آفت آئی ہے گھر گھر آٹھ پہر فریاد و دوہائی ہے ہزار طرح کی بلا مین اکیلی جان ہے بہت برا سامان ہے دل کی بیتابی ہر دم ستاتی ہے نیند خواب و خیال ہوگئی محلے مین نہین آتی ہے تارے گنتے گنتے پہاڑ سی رات جاتی ہے ہمارا سونا کیسا اس دل کی تپش سے سونے والون کی نیند اوچٹ جاتی ہے ؎ گریون ہی رہیگی بیقراری ✤ توہو چکی زندگی ہماری ✤ آہ مین اثر نہین نہ نالی مین تاثیر ہے پنجۂ وحشت گریبان گیر ہے **الیضاً** مونس شب تار غمگسار خورشید سپہر عز و وقار مرہم کافور سینہ سوزان اختر درخشان برج وفا صادق الولا تم سلامت رہو دن رات بستر غم پر یہ قول ہمارا ہے قضا بدنام ہوگی صدمۂ فراق نے مارا ہے بخال عنبرین و زلف مسلسل مشکفام کہ طائر دل پھنسانیکو دانہ و دام ہے اگر یہی لیل و نہار ہے تو ناکام کا کام تمام ہے اب ملال دوری الم مہجوری اوٹھانیکی تاب نہین تمام دن بیقراری گریہ زاری مین کٹتا ہے رات کی بیتابی سے کلیجہ پھٹتا ہے خیال مین خواب نہین ہوتو نیر جان تڑپ کر آئی ہے جانعالم

کی دوہائی ہے تڑپتے ہین بلکتے ہین گھٹ گھٹ کے درو دیوار سے سر پٹکتے ہین جیتے ہین نہ مرتے ہین
مصیبت کے دن بھرتے ہین ادھر مین لٹکتے ہین طرۂ طرار کا صدقہ ابروی خمدار کا صدقہ بیکسی پر خیال
کرو تنہائی کا ملال کرو مفت مین ہماری جان جاتی ہے شب فراق کالی بلا ہی اکیلا پا کے کاٹے کھاتی ہی
ع زتو یک نفس کہ دور م شدہ صد بلا نصیبم ٭ من و بے تو زندگانی نکند خدا نصیبم ٭ یہ کلمہ سب کی زبان
سے ہر ایک پیر و جوان سے سُنتے ہین کہ دنیا مین کسی شے کو ایک وضع پر دم بھر قرار نہین کبھی صبح وصل
کبھی ہجر کی شام ہی انقلاب اسی کا نام ہی واہ رے طالع کی خوبی تقدیر لے ڈوبی اس قول پر قرار نرہا کسی کا
خاک اعتبار نرہا یا تو وصل تھا یکایک فصل ہوا جاگتا ہو انصیب پانون پھیلائے سوتا ہی اسکو اتنی دیر
ہوئی کہ زیست بیکار جینے سے سیر ہوئی قسمت کی بُرائی سے جان زار سینہ بیقرار سے آج گئی یا کل نکل
گئی ہماری نحوست کے اثر سے فلک کی گردش بدل گئی اتنا کوئی نہین سوچتا کہ اوس گردون کے
ستائے کا کیونکر نہ بُرا حال ہو جس سے جدا آپ سا عاشق معشوق خصال پری تمثال یوسف جمال ہو
چرخ کی کجرفتاری سے بہت نئے نئے رنج و الم سہتے ہین صدمہ ہر چند ہی لیکن زبان بند ہی خدا کے
سوا کسی بیدرد بندہ سے کچھ نہین کہتے ہین دیکھتے ہین کہ یہ تفرقہ پسند کب تک ہمکو رنج مین گھیرے گا
جس دن آپ پھیرینگے خدا ہمارے دن پھیرے گا ع لب پہ میری جان زار دیکھیے کب تک رہے*
آپ کا یہ انتظار دیکھیے کب تک رہے ٭ گانون تھا ایک بردوان ہوگیا رشک جنان ٭ اوسمین مرا
تاجدار دیکھیے کب تک رہے ٭ غنچہ نہین گل نہین باغ مین بلبل نہین ٭ فصل خزان کی بہار دیکھیے
کب تک رہے ٭ زیادہ عرض حال موجب ملال سمجھ کر خموشی اختیار کی دیدہ ندیدہ ہو گئے حسرت ہے
انتظار کی اللہ جمیل حسن و جمال بڑھائے کوس لمن الملک بجے جاہ و جلال بڑھائے الہٰی تا
لطف زندگانی رونق بوستان نوجوانی نخلبند حدیقۂ محبت و وداد اس قمری کے سرو سہی غیرت شمشاد
باغبان قدرت ہمیشہ سر سبز اور شاداب رکھے اور حسن عالم فریب کو بصد آب و تاب رکھے داستان
دوری صدمہ مہجوری ماجرائے پر سوز و گداز ہی قصہ پر غصہ دراز ہے فلک کجرفتار گردون مفارقت شعار
نے حسد سے اے شہریار آپ سے جدا کیا بیان ہو نہین سکتا جس جس مصیبت مین مبتلا کیا جب تم
پاس نہو کیونکر یہ شیدا اتیر ابد جو اس نہوا اے جانعالم للہ انصاف کرو وہ صحبت و نزات کی غمزہ و ناز
کا جلسہ چھیڑ چھاڑ بات بات کی جب یاد آتی ہو گی کس طرح جان پر نہ بنجاتی ہو گی ہجر کے صدمون سے

صورت بگڑ گئی کچھہ بن آتی نہین سخت جانی نے سفت شرمندہ کیا کمبخت جان جاتی نہین سنئے نئے مضمون
دل سے گڑھتی ہون گھبرا کر یہ شعر پڑھتی ہون ۔ ع تم چھٹے پر خیال باقی ہے ٭ گئی شادی ملال باقی ہی
شب فرقت مین جیتے رہنے کا ٭ کس قدر انفعال باقی ہے ٭ ناوک ہجر نے جگر چھانا ٭ اب فقط دیکھہ بھال
باقی ہے ٭ مر کے الفت کا حق ادا کرتے ٭ یہ امید وصال باقی ہے ٭ دیدہ و دل مین روز جھگڑا ہے
آپ پر انفصال باقی ہے ٭ جسقدر چاہو امتحان کر لو ٭ کچھہ اگر احتمال باقی ہے ٭ دل و جان کر دین آپ پر
صدقے ٭ گو کہ دولت نہ مال باقی ہے ٭ حسرت دید میرے سینہ مین ٭ ہے شہ خوش خصال باقی ہے
ٹکٹکی اٹھہ پہر لگی ہے صدائے در پر کان اور نظر لگی ہے پروردگار ہمارے حال زار پر رحم فرمائے تمہارا چاند سا
مکھڑا نظر آئے جس دم دید ہو وہی وقت ہماری عید ہو نالہ نیم شبی مین اثر نہ دعاے سحری مین تاثیر ہی ہجر کا
ملال گلوگیر ہے تمہاری ناوک نگاہ کا زخمی پانی نہین مانگتا سواے تمہارے حیات جاودانی نہین مانگتا
حضرت کے دامن دولت سے لپٹے تھے گرد راہ کی صورت جھٹک گئے سر پٹکنے کو سنسان مکان
مین ٹپک گئے سواے شربت وصال ہمارا علاج ہے نہ چارا ہی تپ جدائی مین گھلتے ہین آپ کے
جانے سے ہماری موت آئی بے اجل تمنے مارا ہی قسمت کی برائی دیکھیے مین غم کے ماری بار سفر
تھی ہمراہ نہ لیگئے ملک الموت کے منہ مین دیگئے جب مکان خالی نظر آتا ہی دوڑ کے کاٹے کھاتا ہی
غیرت دامنگیر ہے حیا پانون کی زنجیر ہی ورنہ جب جی گھبراتا ہی یہ خیال آتا ہے کہ کپڑے پھاڑ کے یہانسے
نکل جائیے حال خراب دل بیتاب آپ کو دکھائیے لیکن آپ کی نازک مزاجی سے دل ڈرتا ہے
لاکھہ طرح کا وسواس گذرتا ہی کہ اگر خلاف ہو دونو جہان سے گئی کہین کے نہ رہی خیر قہر درویش
بر جان درویش بندہ فرمانبردار کو کیا چارا ہی لاتقنطو من رحمت اللہ پر سہارا ہی احکم الحاکمین جامع المتفرقین
وہ دن دکھائے کہ تمہارا جمال دیکھین اور کانون سے سنئے کہ لو مبارک ہو جانعالم مع الخیر تشریف لائے
آمین یا رب العالمین **ایضاً** شاہنشاہ کشور وفاداری ادیب دبستان دلفریبی و جفاکاری موجد ناز
و نیاز معشوق فراموش عاشق نواز کجکلاہی کی دھوم رہے زمانہ محکوم رہے شکایت فراق مین دفتر سیاہ
ہوئے حکایت سوزش اشتیاق کے پروانہ گواہ ہوئے گو تحریر کا سلسلہ صبح و شام جاری ہی لیکن
ہاتھہ اور قلم عاری ہے ناکام ہی کثرت کے باعث زبان زد خاص و عام ہی اسکا بھی اب تک
آغاز ہے اپنا انجام ہے ناچار ہاتھہ اوٹھایا مدعا طرازی مطلب پردازی پر آیا محبت نامہ سینہ محزون کو

مرہم کافور کا ہوا سبب دل کے سرور اور باعث آنکھون کے نور کا ہوا ہاتھون سے اوسکی بلائین لین
دل سے تمکو دعائین دین ضعف دل و جگر کے لئے جواہر مہرہ کو تاہی نظر کے خاطر کحل الجواہر ہو گیا
مین عنایت کا رنگ روشن ہوا ہمارے حال سے چشم پوشی یہ ڈھنگ مدنظر ہو گیا عجب دلبری اور خاطر داری
کی پیاری پیاری باتین تھین کہین سوز و ساز تھا کسی جا ناز و نیاز تھا سب جان لینے کا انداز تھا دل
پلینے کی گھاتین تھین کہین بیاد وصل کے دن کا تھا کسی جا اشارا ہجر کی رات کا تھا ہر فقرہ مین مزا دوبدو
بات کا تھا تحریر کا لطف یہی ہے کہ روبرو بیٹھے گفتگو زبانی ہوتی ہو وگرنہ تقریر بیجا کی طول سے دردسر
حصول ہوتا ہی نیند اوچٹنے کی کہانی ہوتی ہے اور یہ رنگ ڈھنگ خوش آہنگ آپ پر ختم ہی گویا حصہ سے
باقی اورون کا لکھا امیر حمزہ کی داستان حاتم کا قصہ ہی بھلا یہ قصہ بکھیڑا تو تمام ہوا مطلب دل کا بیان ہی
سب سے جدا تحریر کا طرز ہی نیا عنوان ہی فرمایے کب تک صبر کرین دل مضطر پر جبر کرین آخر یہ کمبخت
برے دن کتنے روز ون مین تمام ہونگے اور کس مدت تک اس پہونچنے کے صدمہ جانکاہ سہین گے
خواب و خور حرام ہوسکے نالہ فرط ضعف سے لب تک آ نہین سکتا گوش فلک اور ملک اور ملک تک
جا نہین سکتا آہ مین اثر نہ دعاے سحر مین تاثیر ہے تمنے جیسے منہ پھیرا رنج والم نے اکیلا پاکے آگھیرا
برگشتہ تقدیر ہے کیونکر اس دل پر حسرت کا مدعا ملے چین ہمکو ذرا ملے کونسی تدبیر ہے فرش گل تر خار سے
بدتر نشتر سے تیز ہی وحشت اب جنون خیز ہی تھین کچھ اسکی دوا کرو ہماری حاجت روا کرو وگرنہ دل
و جگر دونون کا ناحق خون ہوتا ہی ہر دم کے گھٹنے سے حال زار زبون ہوتا ہی یہ جو دل بیقرار سینہ مین
صدپارہ ہے سیماب کا پارہ ہے سوزش اسکی کیا لکھون بھٹی نہین انگارا ہی عجب نہین زبان قلم سے
شرار نکلین صفحہ قرطاس سے شعلۂ گلنار نکلین ان سب پر طرہ یہ ہے کہ سر جلے یا گردن کٹے تمھاری لو لگی ہی
گھر مین بیٹھے سرگردان ہون زلف کی صورت پریشان ہون وہی تک و دو لگی ہی غنچہ میری خاطر سے
تنگ ہوتا ہے گل رعنا گریبان چاک ہے خوشۂ انگور سے زیادہ جگر کے پھپھولے ٹپکے پڑتے ہین
لیکن تمھاری تاک ہی لطف زندگی خاک ہے دن رات کا کھٹکا ہی دم لبون پر اٹکا ہی سر در و دیوار سے پٹکا ہی یہ کہکے پکارا ہی کہ جانعالم ہم مرتے ہین دنیا سے گذرتے ہین تمھارا دم بھرتے ہین
اور کون ہمارا ہے۔ ایضاً معشوق عاشق نواز اور عاشق معشوق کے سرمایۂ ناز ہو دونون طرح
مین ایک ہو [illegible]

ہین تم مسیحا ہو اور دوا نہین کرتے برا کرتے ہو اچھا نہین کرتے بھلا جانعالم ہم پوچھتے ہین جو طالب مطلوب
سے جدا ہو جدائی کے الم مین مبتلا ہو دل اوسکا اختیار مین نہو وہ بلبلائے نہین تو کیا کرے سوے تو
نیند نہ آئے چونکے تو کسی کروٹ چین نہ پائے کلیجے مین درد ہو غم نے لہو پی لیا ہو چہرہ زرد ہو کتنا ہی تڑپے
سر دھنے اوسکی کوئی نہ سنے وہ چلائے نہین تو کیا کرے تپ فراق سے رنجور ہو اپنے حکیم سے دور ہو
گھٹ گھٹ کے مرجائے نہین تو کیا کرے کب تک آہ سرد بھرے مطلب سمجھے وہ ہم ہین حامل رنج و
الم ہین تمسے چھٹ گئے شہر مین بیٹھے ہین اور لٹ گئے اگر دل نہ لگاتے یا ساتھ چلے جاتے تو اچھے
رہتے یہ دکھ نہ سہتے وہ کیا خوش نصیب ہین جو ہر دم قریب ہین دولت وصال آٹھ پہر میسر ہی آغاز سے
انجام بہتر ہے ہمارا ٹھور ہے نہ ٹھکانا ہی جو اپنا تھا وہ بیگانا ہی مرض وہ ہی جس سے کبھی کسی نے صحت
نہین پائی جب بگڑا جان پر بنی بے جان دیے فرصت نہین پائی اگر پروردگار تمسے جلد ملا دے تو
اوسکے نزدیک کچھ دور نہین نہین تو اپنی جان سے گئے تمھاری فرقت مین جینا منظور نہین ایک دن
وہ تھا کہ بیدغدغہ غیر تم تھے اور ہم تھے رنج والم کا نام نہ سنا تھا خوش وخرم تھے اب دن رات کا رونا ہی
تڑپ تڑپ کر جان کھونا ہی خط آیا تو جان پائی دیر ہوئی تو چھاتی بھر آئی ہم مجبور ہین تم صاحب اختیار ہو
یا چلے آؤ نہین ہمکو بلاؤ اگر ہماری زندگی درکار ہو تو ہمین صورت بہر عنوان اب دکھلائیے صاحب ✢
بظاہر گر تہ اِل ہی خواب ہی مین آئیے صاحب ✢ بھلا دل تو بہل جاتا ہی دم دینے سے دم بھر کو ✢ نہین
رکتی ہین یہ آنکھین انھین سمجھایئے صاحب ✢ محبت نامہ تمھارا آیا آنکھون سے لگایا دل پر رکھا چھاتی
سے چپکایا آنکھین رونے سے رکین کلیجہ جو تڑپتا تھا اوسنے آرام پایا تمنے ہر شعر مین موتی پروئے ہین
ہم انھین دیکھہ دیکھہ کے بہت روئے ہین فردوسی سنتا تو جی چھوٹ جاتا اوسکی نظم کا سلسلہ ٹوٹ جاتا
اور خاقانی پانی پانی ہوتا سرگرم ثناخوانی ہوتا کیا کوہ کنی کی ہے کیا شیرین بیانی کی ہی نیند اوچٹ جائے
ایسی پردرد کہانی ہی حسن مراد نرات یاد کرتا ہی خدا سے فریاد کرتا ہی اللہ قادر و توانا ہی علیم و دانا ہی تمسے
ملاوے کشتہ فراق کو جلا دے ✢ رقعہ ✢ نور چشم عزیز از جان سعادت توامان سلمہ اللہ تعالے
بعد دعا اور دیکھنے کی تمنا کے مدعا طراز ہون الحمد للہ والمنۃ کہ خط فرحت نمط بعد از عرصہ بعید اونیسوین [۱۹] پنجشنبہ کا
آج یکشنبہ کو آیا مگر عجب اتفاق ہوا کہ جمادی الثانی کا لکھا جمادی الاول کو ہمارے پاس آیا یہ فقط ہمارا
فرط شوق تھا کہ مہینا بھر پہلے ہمکو ملا تمھاری طبیعت کی بدمزگی اس سے اور زیادہ ثابت ہوئی خط ار تنگی

خوشی بھول گئے پروردگار بتصدق بیمار کربلا جلد صحت کامل عنایت کرے تمھارے بغیر ہمکو بہت
ایذا رہتی ہے محنت کا حد و شمار نہین آنکھ نے ہماری طرفۃ العین مین بالکل چشم پوشی کی بہت
رنج رہتا ہے اب لکھنے کی گون نہین رہی اٹکل سے لکیرین کھینچ دیتے ہین بہر حال شکر ہے
جو اوسکی مرضی انہیم غنیمت ست لیکن پھر بکر ر لکھتا ہون جس دم پروردگار صحت دے فوراً چلے
آنا دیر نہ لگانا میرا بہت حرج ہوا ہی برخوردار واحد علی طول عمرہ کا ختنہ کر دیا اللہ مبارک کرے دو بہار
ٹیر گھاگ بہت عمدہ صورت دار ضرور ہمراہ لانا قیمت مین تامل نکرنا ایک دوست کی فرمایش ہے
میر صاحب کو ساتھ لائے تھے واقعی وہ خود نہ آئے سخت تعجب ہے کہ محمد رضا کو دس روپیہ
دیے اور میر صاحب کو ٹکا نہ ملا اسکا سبب نہ کھلا مہاراج کو اتنا مقدور کہان تھا جو اونکے جاڑے کا
سامان کر دیتے اور ہمراہ لاتے لیکن ایسا نہو کہ وہ تمھارے ساتھ آنے کا قصد کرین اب اونکا یہ
خام خیال ہے روزگار کی صورت اس سرکار مین محال ہے جس پر یہان کے جز و کل کا مدار
ہے وہ اونسے بیزار ہی جب ادھر آنے کو کہین مروت سے چپ رہنا عذر کرنا کہ جب لیے جاتی
تم نتے گئے اب میرے ہمراہ چلنا مناسب نہین والد بدمزہ ہونگے بے اجازت اونکی تمھارا لیجانا
میرے حق مین بہتر نہوگا مجکو لکھا ہی کہ تنہا آنا کسیکو ہمراہ نہ لانا مولوی یعقوب صاحب نے تمھاری
طبیعت کا حال ہمکو لکھا تھا اور یہ کہ مجھسے وعدہ خط کا کیا تھا لیکن دیا نہین اور ہان بھائی ایک دوا
ہاتھ آئی ہے اکثر تجربہ ہوا کبھی خطا نہین کی دو گھڑی بخار کی آمد سے پہلے تباسے مین نمک
برابر رکھکر کھا جانا خدا چاہے تو پھر صورت نہ دکھائے محمد حسنخان الگ بیٹھے ہین سلام شوق اور تمھارے
خط نہ لکھنے کی شکایت وہ بھی کرتے ہین کہ لکھتے لکھتے ہاتھ گھس گئے جواب نہ بھیجا بیرنگ خط نہین
تلف ہوتا ہے اور جو ٹکٹ لگاتے ہین وہ کمبخت پھاڑ کر پھینک دیتے ہین صادق علیخان
چابک سوار سرکاری تمھارا ذکر کرتے تھے کہ مجکو مکان پر لے گئے حقہ پان وغیرہ سے
مسافر پروری کی برخوردار واحد علی کو ہماری طرف سے دعا کہنا رقعہ نور چشم عزیز از جان
قوت دل و جگر مزید تاب و توان مد اللہ عمرہ کم و مزید قدر کم بعد دعاے صحت و سلامت و آرزوے
دیدار فرحت آثار کہ زیادہ حد تحریر سے ہے واضح خاطر عزیز ہو خط تمھارا عرصہ بعید کے بعد چوتھی
کا لکھا دسوین کو آیا انہیم غنیمت ست مہینے ڈیڑھ مہینے کے بعد بھی اگر یاد کرو خیریت ہی حال اونکی

طبیعت کا کھلا غضب کی جا ہے کبھی مسہل مین بیس دست کسی کو آئے ہین فقط مادہ کی کثرت
تھی اگر رہتا تو خدا جانے کیا فساد کرتا اب جو کیفیت مزاج کی ہو مفصل لکھہ بھیجو گیا کین جیسا رنج و قلق
ہمکو حکیم پناہ علی خان صاحب کے مرنے کا ہوا خدا خوب جانتا ہے بے مثل شخص مر گیا مہاراج
بھی بہت تاسف کرتے ہین رحمان کے ہاتھہ کتاب فقیر محمد خان کی یعنے عیار دانش بھیجدی ہے
اور کاغذ اور قطعہ تمہارے بندھے رکھے ہین جسدن سے یہان آیا ہون دو چار ملاقاتین مہاراج
سے ہوئین وہ چکیا کے جنگل مین شکار کھیل رہے ہین پہلی ملاقات جو الہ آباد مین ہوئی تھی تم کو
پوچھا تھا پھر گفتگو کا موقع نہین ہوا اگر آنا منظور ہو اور طبیعت کی گھبراہٹ دور ہو تو مفصل لکھو اور یہ بھی
کہ اس قدر درماہہ جو ہو تو بسر ہو جائے پھر کوئی گنجلک نرہے اسکا جواب سمجھہ بوجھہ کے اور زمانہ
کا رنگ دیکھہ کے لکھہ بھیجو ہر روز بدتر ہے یہ رئیس بہت غنیمت ہے اگر نان خشک اس سرکار مین
میسر آئے اور کے قلیہ سے ہاتھہ دھوئے نہ کھائے آیندہ اختیار ہے اور ظاہر ایسا بھی معلوم ہوتا ہی
کہ اگر ہم جیتے رہے تو شروع جاڑے مین مہاراج کلکتہ ضرور جائینگے بشرط زیست ہمارا ابھی قصد مصمم ہی
یہ چند سطرین اگر خانصاحب شفیق وہان ہون پڑھوا کے جواب لکھوانا خانصاحب مشفق و مہربان
مظہر لطف و احسان سلمہ بعد سلام شوق واضح خاطر ہو رنگ زمانے کا آپ نے خوب دیکھا ہے
اور یہ ابھی ناتجربہ کار ہین جیسی مصلحت آپ کے نزدیک ہو باہم مشورہ کر کے مجکو لکھہ بھیجو کہ اگر یہان تک
انکی تنخواہ مقرر ہو تو چلے آئین اور یہان بھائی میر مراد علی کو مولوی صاحب کے پاس چھاپہ خانہ
مین ضرور ضرور بھیجنا اور منشی صاحب کا حال لکھنا یہان مخدوم بخش کو سلام اونکا انجام لکھنا
مرزا نبو تم کو بہت یاد کرتے ہین واحد علی کو دعا کہنا رقعہ عزیز از جان سعادت مند ازلی نور چشم
میرزا احمد علی صاحب سلمہ اللہ تعالے بعد دعاے صحت و عافیت و تمناے دیدار فرحت آثار معلوم
ہو فلک سفلہ شعار روز و شب درپے آزار ہے تہلکہ مین جان زار ہے آج یکشنبہ ۴ اگست ہے
تمہارا خط انتظار مین آیا دل نے قرار پایا در نیولا عجیب سانحہ ہوا البسبب مکروہات چند در چند
لکھنؤ خط نہین لکھا تھا ایک تو اپنی پریشانی دوسرا حادثہ یہ ہوا محرم کے مہینے مین خواص صاحب
مر گئی داغ فرقت مہاراج کے دل پر دھر گئی نہایت ملال ہوا عجیب حال ہوا کہ نہ دربار سے
کام نہ ملک کا انتظام ہی مرنیکے پہلے ایک مہینے صاحب فراش رہا اس مین پریشانی رہی جب

مر گیا تو زیادہ انتشار ہوا کچھ دن موقوف دربار ہوا کسیکی تنخواہ کا ٹھکانا نہ تھا اپنے اپنے حال مین ہر شخص
دیوانہ تھا ایسی پریشانی مین خط کا اتفاق ہوا نام تو اونکا نہین لکھا مگر جواب مین معلوم ہوا کہ بہت تردد
خاطر تھا یہان تو اور مرزا مغل جان لکھتے ہین کہ مین بازار مین جاتا تھا ایک بزرگوار ملے فرمایا کچھ
تمنے سنا جب علی بیگ بنارس سے اپنے بیٹے کی ملاقات کو کانپور مین آئے وہ فتحپور کے کوتوال
ہوگئے تھے کانپور مین نہ ملے جب اونھون نے قصد فتحپور کا کیا وہ دفعتاً سفر کر گئے دنیا سے گذر گئے
اس خبر سے عجب حال ہوا جس سے پوچھا مفصل کیفیت نہ کھلی بلکہ مولوی یعقوب صاحب بھی
اسی صدمے مین مبتلا تھے للہ الحمد کہ تمھاری خبر پائی جان مین جان آئی اور تمھارے روزگار
کی بھی خوشی ہوئی خط نہ لکھنے کا رنج رہا اسی زمانے مین ہنو کا خط آیا اپنی تکلیف اور پریشانی کا حال
لکھا تھا کہ برسات مین قبر بیٹھ گئی ہے اتنا نہین کہ درست ہو مگر تمھارا اندکور اصلا تھا اور تشویش تھی کہ
یہ ماجرا کیا ہے آج تمھارے خط سے یہ کیفیت کھلی کہ روزگار گیا تم اوس نیکبخت کے علاج مین
مبتلا ہو خدا اوسکو صحت دے عرصہ سے وہ بیچارے بیماریون مین گرفتار صاحب آزار ہی یہ معلوم
ہوا کہ مسہل کسکی رائے سے ہوا معالج کون ہی حکیم احمد علی صاحب علاج کرتے ہین یا کوئی اور
شخص ہی خدا پر نظر رکھو اگر وہ فضل کریگا تو یہ کیا معاملہ ہے تشویش نکرنا ہوتا وہی ہے جو مرضی خدا ہی
انسان کو استقلال ضرور ہی اور تم اللہ کے فضل سے بہت فہمیدہ و سنجیدہ ہو اور بھائی سنو ہمارے
جینے کا اب اعتبار نہین حال روز بروز بدتر ہوتا جاتا ہی بائین آنکھ بالکل نکمی ہو چکی اور دہنی مین
غبار ہی اللہ یار ہے اندنون تمھاری جدائی سے بڑا حرج ہی الف لیلہ تمام کر چکا نظر ثانی کی دیر ہے
وہ ہو نہین سکتی آنکھ کے ہور و بر و اندھیر ہی جو اوسکی مرضی مرزا حسین بیگ صاحب نے اس
مہینے مین آنے کو لکھا ہی وبا کا جو حال لکھا تھا سچ ہے محلے ویران ہوگئے گرد کے گانون سنسان
ہوگئے تین مہینے کے بعد چہارشنبہ کو آیا تھا کل چھٹا دن ہوگا رام نگر جاؤنگا ضرورت ہی دو تین
دن مین پھر آونگا بھتیجا ہوا اس مین بڑا فتور ہے نسیان کا وفور ہی ابھی کچھ کہا بھول گیا لکھنو مین بھی
وبا کا بڑا زور شور ہی ہر ایک زندہ در گور ہے ہنو کو بعد دعا کہنا کہ جب تنخواہ ہاتھ آئیگی کچھ بھیجدونگا
جسدن سے خواص مرے ہین مہاراج بنارس مین ہین اور سنو خان سے ضرور ضرور کہنا کہ خواص
پہلے مر چکے جب تمھارا خط آیا تھا اگر زندہ ہوتا تو دس ہزار کیسے ایک شخص سے تیس ہزار کا وعدہ

تھا اچھا ہوسکے مرگیا نصیب اوسکا بُرائی گرگیا نہین تو روپیے ملجاتے اور مرزالال صاحب سے
کئی بار مینے کہا جواب دیا گوشت خردندان سگ مجسے کیا واسطہ میرا کوئی کیا کرسکتا ہی اب آج کل
ہفتہ عشرہ مین خط ضرور ضرور بھیجدیا کرو مغل جان ہو محمد حسن خان حفیظ اللہ رسالدار سلام شوق
کہتے ہین میر محمود صاحب کو سلام منشی مقصود علی صاحب حکیم احمد علیخانصاحب اور احمد علیخانصاحب
وکیل کی خدمت مین سلام نیاز رقعہ جان پدر نور نظر سلمہ بعد دعاے خیریت وتمناے
صحت وسلامت واضح ہو آج ساتوین اکتوبر پنجشنبہ کا دن ہے خط تمھارا آیا حال معلوم ہوا پہلے
سخت تردد تھا آخر مین جو لکھا تھا اوسکو دیکھکر شکر کیا فی الحقیقت زمانہ ناہنجار تمھارے درپئے آزار تھا
مگر رو براہ ہوا پروردگار نے رحم کیا مگر میری جان بہت سمجھ بوجھ کے جو کام کرنا وہ خوب ہوگا
منتظر نہایت باری رہنا چاہیے انشاء اللہ تعالی اب جلد ترقی ہوگی ہرچند کہ تمھاری دیانت و امانت
ہمارے پیش نظر ہے تمسے خلاف وقت کوئی حرکت نہوگی مگر اطلاعاً مینے لکھا ہی کس مدت تک
زمانہ نے تختہ مشق کیا کیسا کیسا آسیاے فلک نے پیسا اب اللہ نے فضل کیا بہت قریب
صورت معقول نکل آئیگی یہ بے کیفیتی دور ہو جائیگی مگر احتیاط شرط ہے دنیا مین کوئی کسیکا
دوست نہین غرض کے آشنا ہین یہ لوگ بُرے ہین خدا انسے کام نڈالے تم غور کرو خانصاحب
نکل گئے ہمکو اونسے یہ امید نہ تھی جو کام کرنا بہت ہوشیاری سے حرص کو کام نکرنا اوسکے
فضل پر نظر رکھنا دیکھو کیا ہوتا ہے جس جگہہ پر خیمہ حرص برپا ہوتا ہی راستی و امانت و دیانت
اوس مکان سے اوٹھہ جاتی ہی آخر کو خرابی آتی ہے یہ حرص دنیا مثل ریشم کے کیڑے کے
ہی جس قدر زیادہ جمع کرتا ہی اوسکے اندر آخر کو گھٹ گھٹ کے مرتا ہی اور چند آدمیون سے
پرہیز لازم ہی جس شخص نے جھوٹ اور خیانت کو اپنا شعار کیا ہو راستی و امانت اوسکے نزدیک
عیب مین داخل ہے دوم بیحیا اور بے ادب بے سبب لوگون کے حق مین بدگمانی کرتے ہین
اور بوجہ خلق خدا کو رنج پہونچاتے ہین اور بھائی تعجیل کا انجام پشیمانی ہے کبر وغرور کا انجام دشمنی ہی
راستی موجب رضاے خدا ست نفسانیت کو مزاج مین دخل نہ دینا چار باتین کارپرداز پر واجب ہین
اول حسن انتظام اور خیرخواہی کے التزام سے سرکار کو راضی رکھے دوم بناے کار راستی و درستی پر
رکھے سوم شعلۂ غضب کو آب حلم سے بجھاتا رہے وسوسۂ شیطانی سے دل کو بچاتا رہے چہارم جو حادثہ

پیش آئے اوسمین ثابت قدم رہے کسی کی خاطر سے کسیکی حق تلفی مین کوشش نکرے وہ ارحم الراحمین ہے
دوسرا مقدمہ یہ ہی کہ اسکا حال نہ لکھا کہ کسکی سعی سے یہ روزگار ہوا اور رائے بریلی کی کوتوالی کی تنخواہ کیا ہی
اور سیر علی حسین سررشتہ دار تم سے کس طرح پیش آئے کیونکر ملاقات ہوئی کیا بات ہوئی سررشتہ بندوبست مین
صورت کیون نہ نکلی کہ مین اسکا شکر عنایت یا بے پروائی کی شکایت میر امیر علی صاحب سے کرون
اس کا لکھنا ضرور ہی اب یہان سے میرا حال سنو شاید تمہارے ملال کو مٹنے نہ لگا ہو اٹھارھوین ۱۸ صفر
پانچوین ستمبر چارشنبہ کو دربار پیادہ جاتا تھا حفیظ اللہ ساتھہ تھے قلعہ کے قریب دو گائین دوڑی آئین
ایک نکل گئی دوسری کی جھپٹ مجکو لگی گر پڑا کپڑے لتے ہو گئے چوٹ بہت آئی دربار نگیا دن زیادہ
آیا تھا چھتری بھی ٹوٹ چکی تھی دہوپ مین جو واپس آیا نزلہ چھاتی پر گرا کچھہ بدپرہیزی ہوئی صبح کو گلا بند
ہو گیا معاذ اللہ جو اوجھن ہوئی وہ کیا لکھون خدا خدا کر کے آواز جو کھلی تپ شروع ہوئی طاقت یکقلم نرہی
حکیم نہین دوا نہین بجز خدا دوسرا نہین بنارس مین حکیم احسان علیخان کی دوا کو آیا تپ نے ہاتھہ
لگاتے ہی پانون پھیلایا جسدن تمہارا خط آیا میر امیر علی صاحب کی خدمت مین گیا خط تمکو روانہ کیا
پھر ایسی تپ آئی کہ ہوش نرہا چنانچہ اونیسوین ۱۹ یکشنبہ کو بنارس آیا آج بیسوین ربیع الثانی ہے پار نہین گیا
علاج کرتا رہا خوبی تقدیر سے وہ جونپور چلے گئے مجکو کچھہ بن نہ پڑا شنبہ تیرھوین ماہ حال کی تھی جونپور
گیا یکشنبہ پانچوین اکتوبر ۲۱ ماہ حال ہی بنارس مین آیا خط تمہارا پایا اگر زندگی ہی صبح کو پار کا عزم ہی
بہت دنون سے مہاراج کو نہین دیکھا ہی بالفعل دسہرا ہے بڑی تیاری تھی دوبارہ یہان سے خبر
راجہ صاحب نے منگوائی ہی تمہارے ساتھہ کون کون ہی یہ سب کیفیت جلد لکھہ بھیجو مرزا انبو کا سلام
شوق خدا بخش کی تسلیم رقعہ نور چشم غفلت شعار فرزند فراموش کار مد اللہ عمرہ و زید قدرہ بعد دعا اور
دیکھنے کی تمنا کے معلوم ہو اتنے عرصہ سے خط نہین آیا کہ شمار بھول گیا ہر چند مرزا حسین بیگ صاحب نے
کچھہ اودھار کہا ہوگا سب کچھہ مفصل حال کہا ہوگا اب تک ہمان آش و رکاسہ ہی عجیب و غریب تماشا ہی
تمہاری چشم پوشی اور فراموشی کا یہ اثر ہوا کہ بائین آنکھہ کے نور نے بھی منہ پھیر لیا ہمکو بدحواسی نے گھیر لیا
جو مرضی خدا کیا چارہ لہذا کلکتہ کا عزم ہی اگر زندگی نے مہلت دی اور رفاقت کی تو اسی مہینے مین
جاؤنگا دیکھئے ہماری تقدیر مین تمسے ملاقات بھی ہی یا حسرت لیجائینگے اور مفصل ہمارا حال ہو جب
ملال کا ہوگا اس سے قلم بند کیا یہ فقرہ غور کرو تو نیا لکھا ہے افسوس ہی جو ہم چاہتے تھے وہ نہوا اربا

رہگیا ؎ ای بسا آرزو کہ خاک شدہ جو اس سن مین پیدا کیا تھا عزم یہ تھا تمکو دیجائین ساتھ نہ لے جائین
فلک نے نچاہا اگر دس بارہ دن مین بھی جواب آئے گا ہمکو ملجائے گا اور جو لکھنا تو سب کچھ لکھنا اپنے
گھر کا حال منشی مقصود علی صاحب کا رنگ میر محمود صاحب کا ڈھنگ حکیم احمد علی خان صاحب کے مزاج
کی کیفیت مرزا امام علی نھے کا طور سب بغور لکھنا در بنولا الف لیلہ نظم و نثر منشی نول کشور صاحب نے
بہت روپیہ دے کے لکھوائی ہے جو کچھ ہمنے بھی ہذیان بکا ہے اوسکے چھپنے کی بھی نوبت آئی ہے
بفضلہ تعالی یہ سب تمہاری نظر سے گذرین گے اوسوقت یاد کرنا ہماری روح کو شاد کرنا اور جنکا
ہمنے نام لکھا ہے سب سی ہمارا سلام نیاز عرض کر دینا اور جو حال تمکو معلوم ہے سُنا دینا آنکھ کا رنج ہر دم
مد نظر رہتا ہے آنسوؤن کا دریا بہتا ہی لطف زیست نرہا اور یون تو جیتے ہین کھاتے ہین پیتے ہین
مرزا امان اللہ بیگ مرزا ابو حفیظ اللہ رحمان محمد حسن خان سلام بندگی کہتے ہین یاد مین رہتے ہین
ای لویلہ الحمد والمنۃ کہ بعد عرصۂ دراز تمہارا خط آیا ۱۳ دسمبر کا بھیجا ۱۹ شنبہ کو میری پاس پہونچا رنج و
راحت کو توام پایا خط کی خوشی مزاج کی بدمزگی دیکھکے ملال ہوا جب چرخ درپے آزار ہوتا ہے ایسا ہی
معاملہ بروے کار ہوتا ہی مرزا عنایت علی نے اسقدر مہربانی فرمائی پروردگار عالم اونکی ترقی کرے
فلک جفا پسند کو بُری معلوم ہوئی یہ گردش بیٹھے بٹھائے دس بیس روپیہ کی زیر باری ہوئی یہ نہ
کہ صعوبت اوٹھائی بیمار ہوکے گھر پھرے صحیح گئے سلامت آئے شافی مطلق صحت کامل
عطا کرے اون سے خط کتابت موقوف نہ کرنا وقت پر منحصر ہے کبھی تو ارحم الراحمین فضل کریگا
؎ اُو سے فضل کرتے نہین لگتی بار ٭ نہو اوس سے مایوس امیدوار ٭ مرزا حسین بیگ
صاحب بیمار رہنہ کا حال جو تمسے کہا کہ صحت ہو گئی سب غلط ہے وہی صورت ہی خوف آیندہ سے
گھبرا کے کلکتہ جاتا ہون دیکھیے تقدیر کیا دکھاتی ہے اور یہ سچ سمجھنا تمسے کبھی جھوٹ کا اتفاق نہوگا
پانچ برس کی خدمت گزاری اور کتاب لکھنے کا صلہ دوشالہ رومال ملا تھا اوسکو بیچکے قرضخواہونکو
دیا چہ انشا ہی ساٹھہ ستر روپے کا قرض اب بھی باقی رہا اس سفر مین دیکھیے انجام کیا ہوتا ہے
یہ کچھ روپیہ آئے ہین پچاس روپیہ مرزا صاحب کے گھر مین دینا اور سو روپیہ برخوردار واحد علی کو دیجیے گا دس روپیہ
بہو کو ہماری مزاج کا حال تم خوب جانتے ہو مگر ناچار ہین یہ دنیا ہی جس سے نہ دینا اچھا ہوتا ہی اللہ خوب جانتا ہی
ہمین سبکا خیال ہی پر کیا کرین مجبور ہین اپنے نزدیک بقصور ہین اپنے علاج سی غفلت نکرنا پرہیز کا خیال رہے

یہ سن و سن اور سانس کا چڑھنا کھانسی کا بڑھنا نزلہ کا روسیاہ ہو یہ سب فساد اوسیکا ہی اللہ پر نظر رکھو
بیکسون کا مددگار وہی ہی یار نہ مددگار اس سن مین اور اونکے فکر مین مبتلا ہو جو اوسکی مرضی یہ بھی
شکر کا مقام ہے کہ آجتک اپنی ہاتھ پاؤن کی بدولت روٹی کھاتے ہو اور اونکو کھلاتے ہو کسیکے
شرمندہ نہین ہو صاحب نصیب ہو یہ دن بھی گذر جائین گے ع چنان نماند چنین نیز ہم نخواہد ماند*
جواب جلد لکھو اور طبیعت کا نقشہ مفصل کسطور پر ہی فقط رقعہ عزیز از جان سعادت و اقبال نشان
دام اللہ عمرہ بعد دعا معلوم ہو تیرہ چودہ دن کا عرصہ ہوا خط تمکو لکھا تھا دو دو ورسے جواب خطونکے
آئی تمھاری خط کا حال معلوم نہوا کہ تمکو پونہچا یا نہین اپنا حال بمشقت کمال تم کو لکھا تھا کہ دہنیوالا
دوسری آنکھ جو باقی تھی اوسمین بھی غبار آگیا بہت تشویش ہے اور اوسکے تلق ہے یہ نوبت
ہوئی کہ خفقان کی شدت ہی اختلاج قلب سی خواب و خور موقوف ہی سخت وحشت ہی تنہائی ہے
دوسرا غمخوار نہین مددگار بجز ذات پروردگار نہین جو پانچ چھہ دن کے واسطے یہان چلے آؤ
تو تمکو دیکھہ لین روز حال نوع دیگر ہوتا ہے خدا کے بعد تمھارا سہارا ہی غور کرو اور کون ہمارا ہی
بہت سی باتین موقوف بملاقات ہین اور ریل بھی کانپور سی بنارس تک ہی اکیلے نہین آدمی یہان آتا ہی
جسطرح ہوسکے چلی آؤ ہمارا حال دیکھہ جاؤ خدا جانے آج کیا ہے کل کیا ہو اسمین غفلت نکرو اور جو
کچھہ ضرورت ہو تو لکھہ بھیجو کہ مین بھیجدون مین نے تمھارے آنے پر موقوف رکھا تھا پانچ چھہ روپئے زیادہ
صرف نہین اور رمان اللہ بیگ الہ آباد مین ہین اونکو ہمراہ لیتے آنا چوک مین نوکر رہتے ہین وہان
ہون گے ایکدن قیام کرنا اونکو ضرور ساتھہ لے آنا اسکا جواب جلد لکھو کہ دیر کی کیا وجہ ہے سخت تشویش ہی
تمھارا آنا ضرور ہی نہایت تنگ ہون تنہائی مین مجھسے کچھہ بن نہین آتا ہی دن رات تردد مین اوقات بسر
ہوتی ہی جلد آؤ کہ مجھکو تسکین ہو سات مہینے بہت راحت سی گذری جہان گئی آنکھون مین جگہ پائی جبدن
سی یہان آیا ہون بہت گھبرایا ہون دشمنون کی پالے پڑے ہین زندگی کے لالے پڑے ہین جو ہی دشمن جان ہے
عقل حیران ہی کہ یہ کیا سامان ہی خط دیکھتے جواب لکھنا اور آنے کا سامان کرنا وگرنہ اختیار ہی
جو اپنی کیفیت ہی وہ لکھدی حکیم احمد علیخان صاحب اگر ہون اونسی کہنا دہنی آنکھہ مین جبدنسی غبار آیا ہی
اوسکی تشویش سی یہ حال ہی بیٹھے بیٹھے پسینا آیا دل دھڑکنے لگا کلیجہ بھڑکنے لگا غنیمت ہے یہ گھڑی دو گھڑی
سو زیادہ وہ کیفیت نہین رہتی اگر زیادہ عرصہ کبھی زندگی وبال ہو خدا جانی کیا حال ہو جو باتین ہو وا غدا

پر بہیز لکھہ لیا سب کو دعا **رقعہ** نور چشم عزیز از جان لخت جگر از حال پدر پیر بخیر بد اللہ عمرہ بعد دعا
معلوم ہو تیسری ۲۳ تاریخ ربیع الثانی کی شنبہ کا دن تھا خط تمہارا آیا بادل خان کا مرنا مفلسی کی پریشانی
بے سر و سامانی لکھی تھی کہ ماہ آیندہ مین ضرور قصد ہی مجکو مہاراج کی سرکار مین نوکر رکھوا دیجیے اب میرا حال
سنو دنیوا پریشانیون کے باعث جو طبیعت ٹھہری تھی پھر بگڑ گئی اوجھن اور گھبراہٹ ہونے لگی ایک تو
غلہ کی گرانی پندرہ سولہ آدمیون کا خرچ دوسرے تہیدستی کی پریشانی قرضخواہون کا تقاضا یہ سب
سامان خفقان کے ہین زیادہ تر فتور آنکھہ کا ہی کہ غبار آجاتا ہی اس وجہ سے جی بہت گھبراتا ہے
اسکے علاوہ مہاراج صاحب گنج مجکو بھیجا چاہتے ہین جو وہ یہان آئین اور مین نہ ملون کہین بیٹھنے کا
سہارا نہین کس خرابی مین پڑین آپ بتاکید کہدیجیے کہ بغیر مجھسے پوچھے اگر قصد بنارس کروگے خراب
ہوگے اگر خدا چاہتا ہے تو کچھہ تمکو بھیجدونگا جلدی نکرنا اپنی یہ صورت ہے کوئی اتنا پوچھنے والا
نہین کیسے ہو ہر طرف سے لاؤ لاؤ ہی لوگون کی بے اعتنائی سے سینہ مین گھاؤ ہی ہم تن تنہا خدا کے
سوا کوئی پوچھنے والا نہین اوجھن کے بغیر چارا نہین ایک تمہارا دم ہی سو یہ ستم ہی ہم کہان تم
کہان یہ بھی گردش دوران ہی دیکھئے خدا کو کیا منظور ہے اب سب اعضاے جسم جواب دیتے
جاتے ہین کسی دن کے نشیب و فراز مین کوچ ہوجائیگا اوس وقت ہر ایک بیفائدہ پچھتائیگا گردش
تقدیر دیکھئے کہ پیہم صدمے ہوتے ہین اودھر مرزا حسین بیگ صاحب کا رنج ہوا ادھر میر باسط علی
صاحب بھی صفر کے مہینے مین کوچ کرگئے انکا بھی غم ہوا روزمرہ کا صرف نہ کم ہوا اسواسطے اگر تم کو
لکھا کہ دس بارہ دن کے بعد پرچہ ہمکو لکھا کرو ہمارے حال سے غافل نہ رہو اگر تقدیر سیدھی ہوتی
تم ہمارے پاس ہوتے اس قدر کیون ہم بدحواس ہوتے لیکن کیا کیجئے مرزا جان صاحب
کی حماقت تو خوب جانتے ہو محمد حسن خان نے ورغلا کے اپنے مکان مین رکھا ہی ہر چند سمجھایا
سمجھایا اوس شخص کے خیال مین نہ آیا اب جب آتے ہین اپنی تکلیف اور بیچینی سناتے ہین کہ
کھانا بدمزہ ملتا ہی بیٹھنے کا سہارا نہین اکثر کہتے ہین آپ کا مزاج آگے ایسا تھا کیا کہون پچاس روپیہ
کی نوکری ساٹھہ روپیہ مہینے کا خرچ آوے تو کہان سے آوے تنخواہ سب بنئی کو جاتی ہی کچھہ
بن نہین آتی ہی آنکھہ نے اور مجبور کردیا ہی کہین جا نہین سکتا جب تک دوسرا غمخوار نہو یہ خیال
کرتا ہون کہ کانپور چل کے بیٹھہ رہو وہان کوئی امیر قدردان نہین کہ بلا سے خشک روٹی کا سہارا

ہوتا خدا جانے تم کس طرح اوقات بسر کرتے ہو ٹبرے جوانمرد ہو یہ خط روبرو رکھکے سب باتون کا
جواب لکھنا کہ کچھہ تسکین ہو اور منشی نولکشور صاحب کا حال لکھنا یہ بھی گردش تقدیر ہی کہ جس شخص نے
بے طلب صدہا روپیہ دیے وہ مانگنے سے منہ چھپائے سوائے اپنی قسمت کے اور کیا کہا جائے
مہاراج یہان سنتے امروز فردا آنیوالے ہین مرزا جان کے روزگار کا حال معلوم ہوجائیگا بنو سے
سب مراج سمجھا دینا حکیم صاحب رسالدار اور سب کا سلام نیاز خدا بخش کی تسلیم رقعہ عزیز از جان
مدالتہ عمرہ بعد دعا اور دیکھنے کے تمنا معلوم ہوا تھا کی ہماری بدقسمتی ہی کہ جب تمسے ہمکو رنج پہونچے
تو اور کسیکا شکوہ بیجا ہی دو مہینے کا عرصہ ہوا کہ تختہ مشق عوارض چند در چند ہون اس تنہائی و غربت مین
کہ نہ یار نہ مددگار بجز ذات پروردگار تمکو کس کس طرح منت اور سماجت سے لکھا کہ اگر پندرہ دن کے بعد
چار حرف کھینچکے بھیجدو تو ہماری تسکین ہو لیکن تمھارے خیال مین ہرگز نہ آیا طرہ اوس پر یہ ہے
کہ خط مین لکھا کہ دو قطعہ روانہ کیے کیا قصور ہوا کہ جواب نہ آیا بھلا سنو تو وہ دونو نہ آئے یہ تیسرا خط
کیونکر آیا جسکو بھیجا وہ پہونچا جو نہ لکھا اوسکا ذکر کیا خیر جو خوشی تمھاری اب یہ ذکر سنیے کہ تمھارا خط سولہوین
تاریخ کو ہمارے پاس پہونچا ہم اس مصیبت مین تھے کہ تپ شدید تھی اور اشارے سے بات کرتے تھے
گلا بند تھا مگر چار و ناچار افتان و خیزان بنارس مین آئے اوس روز تعزیہ یہان اوٹھتا تھا سب کے
سب وہان سے تھے اپنا منہ لیکے تپ مین ٹپر رہے آج دوشنبہ ہی صبح اوٹھکے اونکے پاس گیا انتہا کا خط
لکھدیا کھلا ہوا آتا ہی ٹپرہ لینا اب قسمت کی خوبی ہے غرضکہ بہرکیف وہ جہان ہون اونکے پاس جائیے
تقدیر آزمائیے حسرت نہ رہجائے پروردگار چاہے تو ناکام نرہیے گا کہ اونھون نے اپنی اسامی
آپکو دی ہے اونکا احسان کچھہ نہین اسکو غفلت کے حوالہ نکرنا آیندہ اختیار ہی اور یہ پرچہ میرا
اونکو دکھا دینا جس کام کو کرتے ہین پہلے اوسکا بندوبست کرتے ہین آپکو وقت کے وقت یاد آیا
خیر جو مجھسے ہو سکا وہ کیا اور جو میرے متعلق ہو مین حاضر ہون جہان کہو جاؤن جس کام کو کہو بجا لاؤن
اور مین تمسے کیا خفا ہونگا جو تمنے لکھا ہی کہ قصور معاف کرو یہ بھی تمھاری حماقت ہی کہ مجھسے ایسا
خیال کرو اس وقت تک وقت ڈانک تھا جلدی مین یہ لکھدیا پھر مفصل اپنی طبیعت کا حال اور
سرگذشت ایذا اوٹھانیکی لکھونگا یہ دو سطرین انتشار طبیعت مین لکھین ہین کوئی حیثیت فقرانہ نکلا لبعد
لاقات جو حال لکھوگے تو مین بھی کچھہ بھیجونگا جو مناسب سمجھنا حوالہ کردینا والا خانصاحب شفیق محمد معظم خان

کو بعد سلام شرکت انکی ضرور ہے اور یہ خط دیکھیے گا ایسا کوئی کسیکو لکھتا نہیں محمد حسن خان سے ملاقات
ترک ہے یہ بھی خدا کی قدرت ہے کہ خانصاحب ہمسے بگڑ جائیں مرزا نبو کا سلام میان حفیظ اللہ سلام کہتے ہیں
خدا بخش کی تسلیم رقعہ نورچشم عزیز از جان باعث و تاب و توان میرزا احمد علی عمرہ بعد دعا
معلوم ہو خط تمھارا آیا حال سب معلوم ہوا شنبہ کو مہاراجہ صاحب الور سے ملازمت ہوئی گر تمھارے
نہونے سے رنج ہوا جو ہوتے تو فائدہ سے خالی نتھا اونکے کوچ مقام کا حال معلوم نہیں مگر یہ شعر
بقام جلی یا خط گلزار میں لکھ رکھنا کہ اوسی راہ سے ریاست الور کو جائیں گے شعر یہ ہے گل پھینکے ہے
اوروں کی طرف بلکہ ثمر بھی ۞ اے رونق گلزار جہان کچھ تو ادھر بھی ۞ اسکو لکھ رکھنا ملاقات کے وقت
دینا تمھارا ذکر آچکا ہے آدمی خوش ہمت ہے اور مہاراج کا بنارس جانا معلوم ہوا خط نہ لکھنا آنکھوں کا
باعث ہے مجبور ہوں کیا کروں واحد علی کو دعا سب کو سلام رقعہ نورچشم عزیز از جان مد اللہ عمرہ
بعد دعا اور دیکھنے کی تمنا کے معلوم ہو پہلا خط تمھارا پانچوین ذیقعدہ کا لکھا ہوا شہر صفدر کو مجھ تک
آیا حال معلوم ہوا اب دوسرا قطعہ رحمان ۹ تاریخ ذیحجہ پنجشنبہ تھا کہ لایا حال دریافت ہوا
عجب اتفاق ہے خارج سے معلوم ہوا تمھارے گھر کے لوگوں کی طبیعت علیل ہے اور دو بار تمکو
لکھا لیکن تمنے قلم انداز کیا سبب اسکا کیا ہے مرزا حسین بیگ صاحب اور مولوی یعقوب صاحب نے لکھنو
سے لکھا یہ ماجرا کیا ہے اور ہمارا یہ رنگ ہے کہ جسدن سے بیمار ہوئی آج تک مہلت نہیں ملتی ۶ دن مجھے
یکشنبہ کا دن گذر گیا نصف شب باقی تھی زیرناف درد ہونے لگا یہ نوبت ہوئی کہ تڑپتی تڑپتے صبح
پھر دن چڑھے گردے کی بار سے آئی سنے کی تو آنکھ لگ گئی تمام رات کا جاگا تھا ہیاتک سویا کہ پھر دن
ہو آنکھ کھلی اب درد موقوف ہو گیا بارہ پہر کے بعد غذا ہوئی دوسری کیفیت یہ ہے عرصہ سے پیشاب
میں ہیتہ آتی ہے اوسکی وجہ سے طبیعت بگڑ جاتی ہے دیکھیے انجام اسکا پروردگار کیا کرتا ہے ضعف کی یہ ترقی ہے
چار قدم جانے میں دم چڑھتا ہے دوپہر گاہ گاہ یہ تماشا ہوتا ہے دم تحریر ہاتھ میں رعشہ ہوتا ہے نظر کی
یہ صورت ہے لکھنے میں وقت ہے جہاں سے قلم اوٹھایا پھر وہاں نہ آیا دوسرا یہ ماجرا ہے اتنا کوئی
نہیں کہ دو حرف لکھدے ہاتھ ہٹائے آنکھوں پر زور پڑنے کی نوبت نہ آئے محمد حسن خانصاحب کا
یہ رنگ ہے کہ حقوق سابقہ چھوڑ کر جسدن سے یہاں آیا ہوں نوکری معاف ہے حکم ہے کہ مرزا صاحب کے
پاس حاضر رہو جو وہ کہیں وہ کرو چار برس میں آدھی الف لیلہ لکھی ہے سو بہاڑ کی بھینک دانی کی گون ہے

دو مہینے سی بنارس جانیکا اتفاق نہین ہوا وہ مقدمہ ابتر پڑا ہوا ہی **رقعہ** عزیز از جان مرزا احمد علی
سلمہٗ بھائی جبدن سے یہان ہندیانون لُٹا ہی سارے شہر سی کھانا پانی چھُٹا ہی فلک نی لکھنو کی
خوب خاک اوڑائی ہی کیا لکھون جو جو ایذا دکھائی ہی نہ دنکو چین نہ رات کو آرام ہے ہر دم جان کا
دغدغہ ہی زیست بنام ہی اگر یہانکی خرابی تحریر کرون دو جز مین تمام نہو یہ قصہ اتمام نہو اگر زیست باقی ہی
اور جیتی ملجائینگے یہ کہانی زبانی سُنائینگے دوسرے کانپور کا حال سنکے عقل دنگ ہی عافیت تنگ ہے
یہ آدمی جان جوکھون کر کی وہان آتا ہی دیکھین کیا خبر لاتا ہی تم اپنا حال لکھو کچھ تو تشفی ہو ایک روپیہ اسکو
اجرت مین دینا یہ پرچہ لدینا اور وہان کا حال لکھ بھیجو کہ ہوش ہی نہ حواس ہی عالم یاس ہے جان کی
لالے پڑی ہین دو ذات کھٹکے بڑی بڑے ہین ستم بیگ یہانسے راہی ہوگئی معلوم نہین کیونکر پہنچی سینہ
کوفت سی رخنہ دار ہوگیا ہی تمام شہر مسمار ہوگیا روز نیا ہنگامہ برپا ہوتا ہی کیا کہون کیا کیا ہوتا ہی ابتدا ہی
انتہا تک وہانکا حال لکھنا اپنا سب رنج و ملال لکھنا آج تک مجھی بھون مین مجمع تھا دیکھئے اب ہوتا
کیا ہی سامان اچھا نہین بُرا ہی ہمکو نہ کسی سے غرض ہی نہ مطلب ہی جان کا ڈر اب ہی چھوٹی بڑے کو
نام بنام دعا سلام کہنا سبکا حال لکھنا طرہ یہ ہی کہ بارہ دن سے تپ آتی ہے کھڑی ہونے کی طاقت نہین
دغدغون سے مہلت نہین غلہ گران ہے دوا نہ غذا ہے ہر دم شکر یزدان ہے **رقعہ** نور چشم
عزیز از جان سعادتمند ازلی مرزا احمد علی مداللہ عمرہٗ بعد دعا اور دیکھنے کی تمنا کی واضح ہو خط تمہارا
آیا احوال معلوم ہوا حکیم صاحب کی صحبت سی طبیعت کو فرحت ہوئی مگر تمہاری گھر کا حال سُنکر اور اونکا
رنج و ملال سُنکر بہت پریشانی حاصل ہوئی جو منظور خدا ہی بشر کا چارہ کیا ارحم الراحمین اوسکا نام ہے
بندونکی پرورش اوسیکا کام ہی جسروز وہ عنایت کرے گا یہ سب رنج و ملال بھول جائیگا بہرحال
اوسکی رحمت کا امیدوار رہنا چاہیئے کہ وہ خود فرماتا ہے لَا تَقْنَطُوا مِنْ رَّحْمَةِ اللّٰهِ ان دنون
مہاراج چکیہ مین ہین یقین ہے کہ دو تین دن مین رونق افروز ہون انشاء اللہ تعالی جو تمنے
لکھا ہی اوس مین تامل نہو گا اور محمد حسن سے سب کچھ کہدیا ہی بلکہ خط بھی تمہارا اونہین کے پاس ہی
وہ کہتے ہین کہ مین خط اونکو لکھ چکا ہون یقین ہے کہ اور پھر لکھین اور تمہاری لکھنے کے موافق
اطریفل ہمنے شروع کیا مگر بازاری ہے اور نسخہ جو تمنے لکھا تھا وہ گم ہوگیا اگر موقع ہو تو حکیم
احمد علی خانصاحب سی پوچھ کر لکھ بھیجنا مع وزن اور بدرقہ کیا ہو اللہ کی عنایت سے تم

بہت مستقل مزاج ہو گھبرانا نہیں پروردگار جلد فضل کریگا کہ تمھارا رنج و ملال دور ہو جائیگا دیکھو خداوند
کریم سے تمنے ایسی کیسی عنایتیں کیں کہ تم کسیکے کسی وقت میں شرمندہ نہیں ہوئے جو کچھہ ہوا تمنے اپنے
قوت بازو سے پیدا کیا اور غیروں کو کھلا دیا جب خط ہمکو لکھا کرو ہمارا خط سامنے رکھہ کے جواب لکھا کرو فقط
رقعہ عزیز از جان نور چشم باعث تاب و توان سلمہ دوسری تاریخ صفر کی سہ شنبہ تھا جو خط تمھارا
آیا یہ مژدہ سنایا اسکو لیجا کے اپنے ہاتھہ سے دینا فوراً جواب لیکے بھیج دینا وہ جو حال تمنے لکھا تھا
مجکو یقین ہے کہ تم دردمند نہیں ہو بیٹا دنیا کا یہی رنگ ہے جسپر احسان کرو ایسی باتوں سے متنظر رہنا
اگر خدا نے چاہا اور منشی صاحب نے بلایا تو فوراً مجکو کانپور میں سمجھو دینے والا نہایت مجبور ہوں ورنہ
اس خط سے پہلے پہنچتا بغیر پچاس روپیہ آ نہیں سکتا مگر جان لڑا دونگا خدا نے چاہا تو جلد آؤنگا
آیندہ جو مرضی خدا بندہ کا اختیار کیا گرمی کی یہ شدت ہے کہ بیان میں زبان پر چھالے ہوتے ہیں
زخم جگر تپے ہوتے ہیں مہینے سے زیادہ عرصہ ہوا ایک بوند پانی کی نہیں برسی دن رات بیٹھتے ہیں
سر دھنتے ہیں جب تک جاگتے ہیں زبان پر پانی پانی ہے نیند جو آجاتی ہے وہی زندگانی ہے مرزا
مغل جان مرزا ابو حکیم واحد علی رسالدار سلام تمنائے تمام کہتے ہیں واحد علی کو دعا بھو کی صحت
سنکے شاد ہوئے بند فکر سے آزاد ہوئے رقعہ برخوردار نور چشم راحت جان طول عمرہٗ بعد دعا اور
درازی عمر کے معلوم ہو کہ خط تمھارا آیا حال معلوم ہوا برخوردار واحد علی کی صحت ہونے سے
دل کو خوشی ہوئی اللہ اپنے فضل و کرم سے بصحت و عافیت رکھے اور ہمارا حال قابل بیان نہیں پروردگار
کا شکر ہے حسب طلب یہ چند سطریں لکھی ہیں اسکو جدا کر کے مولوی صاحب کی خدمت میں حاضر کرنا اور جواب لینا
دینے والا منجانب اللہ بخواہش الور کے راجہ نے میری تمنا کی ہے جو شقہ آئیگا ضرور جاؤنگا کوئی شخص یوسف مرزا
اونکے رفیق ہیں اونھوں نے میر علی حسین کو کلکتہ لکھہ بھیجا وہانسے مجھہ تک آیا اگر شقہ آگیا تو لطف ہوگا
بہت خوش ہیں وہ شخص ہے جو دیکھے نہ بھائے اور توقیر سے بلالے آیندہ جو منظور خدا ہمارا حال
مفصل مرزا جان صاحب کے زبانی معلوم ہوگا یہ پرچہ جدا لکھہ کے مرزا حسین بیگ صاحب کو بھیج دینا برادر
باوقار دردمندوں کے غمخوار سلمہ اللہ تعالیٰ فلک درپے آزار شفیق نہ دوستدار فقط اللہ کا سہارا ہے
اوسی پر مدار کار ہمارا ہے ۔ گر بماندیم زندہ بر دوزیم * جامہ کز فراق چاک شدہ * ور بمردیم عذر ما بپذیر *
اے بسا آرزو کہ خاک شدہ ** جو کوئی ہمیں پوچھے یہ قطعہ سنا دینا رونا رولا دینا از یار و دیار دور دل زخمی

سینہ مین ناسور پر حسرت سُرور زیادہ دعا رقعہ برخوردار سعادت اطوار بیخبر از حال پدر پیر دربلاے
بیوطنی اسیر سلمہ اللہ تعالیٰ بعد از دعا واضح ہو لکھتے لکھتے ہاتھ تھکے اور مولوی یعقوب صاحب کی زبانی
بھی سب کچھ کہا تمنے خط نہ لکھا خدا جانے ہمسے کونسا قصور ہوا کہ یہانتک نوبت بہم پہونچی خلاصہ یہ ہے
جسدن سے ہمنے ادھر کا رخ کیا صحت دہین رہی بیماری ہمراہ ہوئی رفیق شام و بیگاہ ہوئی پہلے
الہ آباد مین شانے پر پھوڑا ہوا دو مہینے مین صحت پائی اوسدن سے آجتک مہلت نملی چار دن فرصت
نہ ہاتھ آئی عارضون نے گھیرا ہے صحت نے منہ پھیرا ہے آنکھ بہت چشم پوشی سے خیرگی کرتی ہے نگاہ
ہاتھ بھر پر تیرگی کرتی ہے ہر بار تقاضاے اجل ہے ہوش و حواس مین خلل ہے معاملہ درپیش ہوگیا کوچ آج
نہین کل ہے فلک کو غریب الوطنی مین یہ روز سیاہ دیکھانا تھا آنا بہانا تھا اگر منظور ہمارا دیکھنا ہو ہفتہ عشرے
کو تکلیف کرو دوپہر مین الہ آباد پہروانسے ڈانک دوسرے دن یہان پہونچوگے ایک آدمی کوئی چالاک
ہمراہ لینا فصل جاڑے کی ہے کانپور کی غذا یہانتک پہونچا دیگی اور مہاراج بہادر فرماتے تھے کہ ہمنے اونکی
وہان تلاش کی پتا نملا بلکہ میان خضر سے بھی پوچھا اونھون نے بھنکایا پتا ہاتھ نہ آیا لہذا لازم و ضرورت
ہے کہ جلد روانہ ہو ورنہ اختیار باقی ہے ہمکو جو کہنا تھا کہہ چکے جس طرح ہو قرض وام کرکے روانہ ہوتے تم
جانو اپنے ساتھ اور کسیکو نہ لانا ایک آدمی راہ کی خدمت کیواسطے مضائقہ نہین اگر کوئی باورچی تین روپیہ
اور کھانے پر راضی ہو اوسکو ساتھ لے لینا اسکی بہت تکلیف ہے باقی اور کیا لکھون انتہا تحریر کی ہو چکی
بنارس مین پہونچکے دال کی منڈی مین کچی سرا وہان ٹھہر کر پرانے چوک مین مرزا مغلیان کی دکان
پوچھنا وہان سے مجھ تک پہنچ جاؤ گے محمد حسن خان میان حفیظ اللہ سلام شوق سے کہتے ہین منشی صاحب
کی خدمت مین حاضر ہو کے میری طرف سے تسلیم عرض کرنا والسلام رقعہ نور چشم لخت جگر
عزیز از جان سلمہ اللہ تعالیٰ بعد از دعاے صحت و سلامت و تمناے دیدار فرحت آثار واضح خاطر ہو
تُمسے جدا ہو کے عجیب و غریب کوفت مین مبتلا ہو سکے قریب شام الہ آباد پہونچے سرا مین اوترے
حاجی بیگ کو بلایا باتین رہین صبح کو وہ کھانا لائے کھا کے ادھر اودھر پھرے شب کو دعوت کھائی
ڈپٹی ناصر علیخان صاحب کے مکان پر اتفاق ہوا دیر تک صحبت رہی وہان سے اوٹھکے جس واسطے
قیام کیا تھا اونکی ملاقات کو گیا دوپہر کے بعد رخصت ہو کر سرا مین آیا شب کو کچھہ نہ کھایا صبح کو عزم
سفر ہوا پہلے پہلے گاڑی کا قصد تھا کہ سواری اختیاری ہے لوگون نے کہا بہت ایذا ہوگی تکلیف کیا کیا

ہوگی تقدیر مین رنج و نقصان تھا اگر اوس سواری پر جاتی تو خرچ کا ہیکو اوٹھاتے غرض کہ شکرم گیارہ روپیہ کو
ہوئی چار گھڑی دن رہے سوار ہوا یہ منگل کا دن تھا بعد مغرب دریا کے پار ہوئے کس قباحت سے
گوپی گنج سے کچھ پہلے صبح ہوئی وعدہ تھا کہ اس سے پہلے بنارس پہونچا دینگے مجبور راہ مین ایک اور گھوڑا
کرایا کر کے چوکی تک آئے دو گھڑی دن رہے بنارس مین آیا مرزا انو برات گئے ہین مرزا امان اللہ بیگ صاحب
سے ملے مرزا مغلجان کے مکان پر گیا مولوی صاحب کا خط اوسی وقت آیا تھا شب کو بنارس مین رہا راجہ گن
الہ آباد نہانے کو گئے ہین دو دوشالہ رومال ہیکا سب گرد ہو چکا ہے ایک سو ستر روپیہ دم نقد اور دست گردا
جدا دینا ہی غالب ہے ایک دو دن مین راجہ صاحب تشریف لائین تو حساب کتاب ہو دشمن کے دشمن کو
بھی نہ یہ پیچ و تاب ہو یہان کا قصہ تو ہو چکا تمھاری خیریت کا انتظار ہے اسباب ابھی تک آیا نہین اوسکی راہ
دیکھتا ہون جلد روانہ کیجیے اور وہ جو پرچہ ڈاک گھر سے ملے خط مین بند کر کے بھیجدیجیے اور اوس دن سے
آج تک کی کیفیت مشروحاً بقید روز لکھ کے روانہ کرو جی لگا ہے انشاء اللہ تعالی اسباب کی رسید مین
یہان کا حال اور یہان کا لکھ بھیجونگا رقعہ برخوردار نور چشم عزیز از جان سعادت مند اقبال نشان
سلمہ اللہ عمر کم بعد دعا اور دیکھنے کی تمنا کے واضح ہو عجب اتفاق ہے ۱۰ ربیع الثانی کو خط تمکو مشروحاً لکھا اپنی
بے کیفیتی اور رنج و ملال عرصہ کا حال اور مرزا جان کا مال سب اوسمین تھا نہین پہونچا اور شیخ حفیظ اللہ
کے عارضہ کو لکھا تھا تمھارے پاس کوئی لکڑی ہو اگر ممکن ہو ایک ماشہ یا دو چار ... تی خط مین بند کر کے
بھیجدو ورنہ والا غبار آنکھہ کا بہت بڑھا ہے دن رات کا سخت دھڑکا ہے مجبور جہانتک ہو دوا دیتا ہون غفلت
نہ کی آیندہ جو خدا کی مرضی اب ایک عمل بہت تجربہ کا چپل کاٹ کا ہے ایک شخص تین برس نابینا رہا اب
دوا اچھا ہی لکھا پڑھتا ہے مگر جلالی عمل ہے ہر طرح کی احتیاط ہے ترک لذات ہے شروع ماہ مین پھر کیفیت
پر ہوگا جو خدا چاہیگا وہ ظہور مین آئیگا اب انتہا کی تکلیف ہے جثہ ضعیف ہے ہر طرح کی پریشانی ہے تنہائی
کے رنج کی سرگرانی ہے ہر دم کا ملال پیش نظر رہتا ہے خدا سے فریاد کرتا ہون طلب داد کرتا ہون اس
موسم مین تمسے جدائی ہے جان لبون پر آگئی ہے کوئی نہین جس سے دل کا حال اپنا رنج و ملال کہون تنگ ہون کہا
چپ رہون گھٹ گھٹ کے پریشان ہوتا ہون مگر کیا کرون تقدیر کی خوبی کہ اس سن مین یہ عارضہ
اور تنہائی یا رب پروردگار ہیچ ذات پروردگار جوانی اوس طرح گذری بڑھاپے مین یہ مصیبت دیکھنی ہی بھی
اور حکیم احمد علیخانصاحب کی خدمت مین سلام نیاز کہنا اور حال لکھنا اب آنکھون کا کیا رنگ ہے زیادہ دعا

رقعہ عزیز از جان بلند اقبال سعادت توامان سلمہ اللہ تعالی بعد از دعا اور صحت و عافیت کی تمنا کے معلوم ہو
تمسے جدا ہوکے دوسرے روز چار گھڑی دن چڑھے لکھنؤ مین پہونچے مرزا جان نے عجب حرکت کی
جانے سے دو دن پہلے جو رستم بیگ کے گھر گئے پھر نہ پھرے خربزے بھیجنے کو رکھے تھے وہ بھی برباد
گئے یہان آکے ایسے بدحواس ہوئے کہ معاذ اللہ اب ضروریون سے فرصت ہوگی اگر زندگی باقی ہی
اور بفضل الٰہی شامل حال رہا تو پہلی یا دوسری ذیقعدہ تک روانہ ہوتا ہون لہذا جو کسی شے کی احتیاج
ہو بے تکلف لکھ بھیجو نیچہ بنوایا ہی اور بہنی کا جوتا بھی لیا ہی اور زر تنخواہ کی کیفیت بھی کہ کیا گذرا وصول ہوا ایک
خط محمد حسن کا اور آیا جواب اوسکا لکھ بھیجا لبسکہ یہانکی خلقت اب خانہ طلب ہی سوائے امر شر خیر کی طرف
کوئی نہین جاتا غالب کہ یہ غلغلہ وہان بھی پہونچا ہو کہ ہر روز یہان ایک محلہ اٹھتا تھا آج یحیی گنج اور یحیی گنج
والے کہتے تھے امین آباد اسی طرح کی خرابی رہی رنڈیونکی پریشانی اور جہان کھاگئی جو آئی بجو اس
اور یہی خبر وحشت اثر بلکہ یہ بھی مشہور کردیا کہ کانپور مین بھی چھونکا آگیا عجب داہی خلقت ہی لازم کہ بجرد دیکھنے خط
کے جواب مع سب کیفیت لکھ بھیجو اسیکا انتظار ہی اسمین تامل نکرنا کہ موجب شکایت کا ہوگا شیخ مخدوم بخش
صاحب کو سلام شوق اونکی طبیعت کا حال لکھنا کیسے ہین اور جو کسی چیز کو کہین وہ بھی لکھنا اور جوتیون کا
حال کہ تیار ہوچکی ہی اور جو نہ ہوئی ہون تقاضا شرط ہی دیر نکرنا ورنہ حرج ہوگا رقعہ برخوردار نور چشم
راحت جان سلمہ بعد دعائے درازی عمر معلوم ہو خط تمھارا آیا حقیقت معلوم ہوئی برخوردار واجد علی
کا حال دریافت ہوا نہایت دل کو رنج ہوا شافی مطلق شفا کی عنایت فرمائے تمھارا تردد دور ہوجائے
لازم ہی کہ پرہیز کی تقید رکھنا اس سے مرض بڑھتا نہین اور درد شدت سے بدپرہیزی ہی اسواسطے تمکو
لکھا ہی مرزا جان کی طرف سے اونکے گھر مین کہدینا اچھی طرح ہین زیرانداز تیار ہوکے سرکار مین داخل
ہوگیا انشاء اللہ عنقریب آتے ہین خاطر جمع رکھین اور میرا حال قابل بیان نہین مرزا جان قریب آ گئے ہین
اونسے معلوم ہوجائیگا یار نہ غمگسار بیکس و ناچار تمام دن پلنگ پر خاموش پڑا رہتا ہون خدا کے سوا کسی
سے کچھ نہین کہتا ہون ظاہر مین صحت مگر علیل ہین اس سے معلوم ہوتا ہی زندگی کے دن قلیل ہین تمھارے
دیکھنے کو بہت جی چاہتا ہی مگر تم اپنے حال مین مبتلا سے بلا ہو خدا انجام بخیر کرے مگر واجد علی کو پرہیز کی
تاکید کرنا یہ عارضہ اچھا نہین اس سے محبت عداوت ہی سب جلسہ کو نام بنام سلام کہدینا حکیم واجد علی
صاحب رسالدار سلام شوق کہتے ہین یاد مین رہتے ہین رقعہ برخوردار نور چشم راحت جان سلمہ بعد

دعاے وافر مطالعہ نمایند خط تمہارا پہونچا حال معلوم ہوا مرزا جان کے گھر مین کہدینا یہان خیریت ہے
اور خیر و عافیت تمہاری دریافت ہوئی در نیولا موجب حکم زیر انداز بنا تا ہون بعد تیاری رخصت لیکر
آؤنگا اور بہائی خط لکھنے کے وقت حواس درست کرنے لگا کر تمنے لکھا کہ وارث بیگ اور میر باقر صاحب جب
مر گئے ہین یہ معلوم کیا بیماری ہوئی اور کے دن گذرے تاریخ و عارضہ کا نام لکھنا ضرور تھا آیندہ ایسے امر انکا
لحاظ ضرور چاہیے در نیولا ہمنے پھر گل آنکھونکے واسطے لیا ہے ایک شخص اس فن کا بہت کامل یہان
آیا ہے بہ عنایت خداے ابھی تک ریزش خوب جاری ہے نظر بجناب باری ہے اوسنے آپ لکھتے ہین
کہ باوا جان سراسری لکھہ دیتے ہین ہمنے جب لکھا ہے مفصل لکھا ہے ایک بواسیر کی لکڑی کو دوبار لکھا کہ
میان حفیظ اللہ داس بلا مین گرفتار ہین کسی صورت سے بھیجدو اوسکا لاو نعم کچھہ آپ نے نہ لکھا خیر مضی
ما مضی ہو ہوا سو ہوا اب حکیم احمد علی خانصاحب کی خدمت مین بعد سلام و نیاز عرض کرنا کہ یہ بحال ہیشل
ہے کئی آدمیون کے انگھہ علاج کئے وہ سب اچھے ہوگئے میری آنکھہ مین پھر گل دیا ہے مجھکو بھی نفع بخشتا ہے
اگر ارشاد ہو اوسکو وہان بھیجدون اور منشی صاحب کی خدمت مین تسلیم بعد تعظیم عرض کرنا کہ ملازمت کا
خواہان ہزار ات رہتا ہون مہجوری کے صدمے سہتا ہون سنا ہے کہ ہمنے گلی کبوتر کا جوڑا تمہارے پاس اچھا ہے
مخدوم بخش سے بعد سلام پوچھنا محصول ریل پر کیا لگے گا بعد دریافت ہمکو ضرور لکھنا کہ یہ صرف ہوگا بہائی
اگر مصلحت ہو تو غلام عباس کو ہمارے پاس بھیجدو ہمین آج کل بہت تکلیف ہے جیسا تمہارے پاس لیا
میرے پاس رہا جو وہ بھی راضی ہو تو ہمکو لکھہ بھیجو کہ ریل کا کرایہ ہم بھیجدین ضرور اسکا جواب لکھنا ہمکو
آدمی کی بہت ایذا ہے جلد سب حال لکھہ بھیجو چشم براہ ہمجھو ورنہ موجب شکایت اسکا انجام ہے رقعہ
عزیز از جان نور چشم میرزا احمد علی مد اللہ عمرہ عجب اتفاق ہے پانچوین جنوری ۱۸۶۴ء کو نو روپیہ
اٹھہ آنہ کی ہنڈوی تمکو بھیجی تھی چالیس روپیہ برخوردار واحد علی کو دس روپیہ نبو کو دس روپیہ مرزا
امام علی اور میر مراد علی نبھی وغیرہ کو ۱۹ جنوری سہ شنبہ کو رسید آئی اوسپر لیس تمہارے ہاتھ کی لکھی
نہ تھی اور زیادہ اضطراب تمہاری طبیعت کی بدمزگی کا تھا سو کچھہ نہ لکھا تھا عجب تشویش ہوئی کہ
ماجرا کیا ہے اور پنجشنبہ کو کلکتہ کا عزم تھا آج خفقان مین یہ پرچہ تمکو لکھا جلد جواب بھیجو کہ رفع تردد ہو اور
رسید مہاجن کو واپس کر دی کہ جنکو ہمنے روپیہ بھیجے تھے اونکے ہاتھ کی رسید نہین ہے اسکو
جلد لکھو کہ رفع پریشانی ہو پانچ چار دن اور اسکا انتظار کرنا پڑا فوراً اسکو دیکھکر اپنا حال مزاج کی کیفیت

لکھو کہ سانحہ کیا ہی اور کسنے رسید کو لکھا ہی اپنا حال کیا لکھین بائین آنکھ سے بالکل معذور ہو گئے نہ پڑھا جاتا ہے
نہ لکھا جاتا ہی پانچ چار قدم کا آدمی نظر نہین آتا ہی اسیواسطے مہاراج سے تین ۳ مہینے کی رخصت لیکے کلکتہ
جاتا ہون تقدیر آزماتا ہون دیکھئے فلک کیا دکھائے کیا سامان پیش آئے ایک ساعت تامل نکرنا فوراً
جواب بھیجنا کہ مجھکو پہنچ جاے تردد دفع ہو جاے سخت تردد کا مقام ہی اور وہ جو تمھارے دوست الہ آباد
ساتھ آئے تھے اونسے خط کتابت پھر بھی ہوئی وہ اب کہان ہین اونسے راہ و رسم ضرور ہی دوست اس
زمانہ مین نہین ملتا بہت تردد مین لکھا ہی رقعہ عزیز القدر گرامی منش بعافیت باشند بعد دعاے
نیم شبی و وظیفہ سحری مطالعہ ہو تباریخ اٹھارہوین روز جمعہ کا تھا صبح سے زبان سے بات ساتھ
لکنت کے نکلنے لگی اس باعث سے طبیعت بہت پریشان ہوئی پہر دن چڑھے حکیم میر واحد علی صاحب
کو بلا کر دکھایا اونھون نے تقوئی تجویز فرمایا اوس وقت سے علاج ہوتا ہی حکیم صاحب کہتے ہین خاطر جمع
رکھو انشاء اللہ تعالی بہت جلد افاقہ ہو جائیگا لہذا بمجرد دیکھنے اس خط کے اس طرف روانہ ہو ہمارا
تمھین دیکھنے کو بہت جی چاہتا ہی زیست کا اعتبار نہین بشر کا اختیار نہین تین دن کی مسافت ہی
مصلحت دیکھو چلے آؤ دیکھ جاؤ آیندہ اختیار ہی اطلاع کردی ہی زیادہ لکھنا بیکار ہے رقعہ نور چشم
عزیز از جان سعادتمند ازلی میرزا احمد علی مد اللہ عمرہ تم جسدن سے گئے باوجود اس تاکید اکید کے آج تک
رسید بھی تمنے نہین لکھی ساتوین محرم کی اور پہلی جون کی روز جمعہ کا نادر کمبخت جو آیا تھا وہ صندوقچہ
توڑکر سب اسباب لیگیا ہی کچھ کہ ہمارا تھا وہ تو خیر علاوہ اسکے جو غیرونکا تھا وہ بھی نکال لیگیا اب ونکا
تقاضا ہی کہ دو اور یہان ہاتھ جھاڑے بیٹھے ہین جب برے دن آتے ہین تو ایسے معاملے ہو جاتے ہین
دیکھئے خدا کیا کرتا ہے انجام اسکا کیا ہوتا ہی بت کی صورت بنگئے ہین نہ کھانیکی خبر نہ پانی کا خیال ہے
ہر دم یہ ملال ہی تم بھی خیال اوسکا رکھنا اگر کہین ملجاے تو گرفتار کرنا اور چاہیے کہ کبھی کبھی آٹھوین دسوین
خط لکھ بھیجا کرو حکیم میر واحد علی صاحب سلام نیاز عرض کرتے ہین محمد حسن خان صاحب نے تو یہ خط
لکھا ہی نادر کی جستجو رکھنا اسباب وہ ایسا لیگیا ہے کہ بے ضمانت کوئی نہ لیگا زیادہ دعا رقعہ برخوردار
نور چشم راحت جان اقبال نشان طول عمرہ دعاے فقیر حائل گلوے جان پدر پیر ہو پانچوین شعبان
روز یکشنبہ خط تمھارا آیا جو جو تمنے لکھا تھا مفصل معلوم ہوا یہ بھی خوبی قسمت ہی جو خط کہین سے آئے اوسمین
ایسا حال ہو کہ سنکر رنج و ملال ہو وحشت بڑھ جائے ایسی خبر نہو کہ جس سے دل کو سرور ہو کچھ کلفت

دور ہو مرزا آغا جان کی خبر انتقال سنکر ہمکو بہت قلق ہوا جو مرضی خدا ابشر کا اختیار کیا ہماری طبیعت کا
حال بھی اچھا نہین رہتا نسیان زیادہ ہوگیا ہی اور لکھنے کی گون نہین رہی یک قلم موقوف کردیا ہی
محمد حسن خان کا پتا نہین لگتا کبھی آتے ہی یا نہ آئے اس علالت کے باعث سے یہ خیال رہتا ہی کہ
آٹھوین دسوین بھی خط لکھا کرو تو تمہارا حال ہمین معلوم ہو ہمارا تمکو دریافت ہو اس سے زیادہ دقت
نکیا کرو غلام عباس کا حال لکھا تھا معلوم ہوا کہ کتنے روپیہ کا قرضدار ہی اور اس قدر مین وہان پہونچیگا
ہم اوتنے روپیہ تمہارے بھیجدیتے ہین ضرورت ہی ایسا آدمی درکار ہی تمنے اکثر اوسکی تعریف کی ہی
آج کل تمہاری جدائی خوب نہین جوان جوان چلے جاتے ہین ہم تو حد کو پہونچ گئے اگر دو مہینے تم گھبرا
نہین اور یہان قیام کرو تو خدا چاہے کوئی صورت روزگار کی نکل آئے جو یہ منظور ہو تو لکھ بھیجو
ان دنون ہمکو اپنی تنہائی کا بڑا رنج رہتا ہی اگر تم پاس ہو تسکین رہے خوف ہو نہ ہراس ہو اسکا جواب ضرور
ہی یہان چھوٹے بڑے سب تمکو یاد کرتے ہین حکیم صاحب رسالدار وغیرہ خدا بخش کی تسلیم والسلام
رقعہ عزیز از جان نور چشم میرزا احمد علی مد الله عمرہ بعد دعا واضح خاطر ہو ۱۹ رجب شنبہ کو خط
مع رقعہ ہنڈوی تمہارے پہلے خط کے جواب مین بھیجا تھا کہ دوسرا خط تمہارا آیا اور سانحہ مرزا
کلو صاحب کی رحلت کا معلوم ہوا جو اوسکی مرضی بجز صبر بشر کو چارہ نہین اوسکے کارخانہ مین کسیکا
اجارہ نہین وہ جس راہ گئے ہین ہمکو بھی درپیش ہی معاملہ کم و بیش ہی مجھے اوسکے جواب کا انتظار تھا
جب دیر ہوئی مجبور تمکو لکھا کہ اوسکا حال لکھنا چاہیے اب ہر روز بینائی کم ہوتی ہی طبیعت درہم برہم
ہوتی ہی جو اوسکی مرضی درنیولا سنو خان نے مجکو لکھا ہی کوئی فرنگی وکالت پیشہ اونکے ہاتھ آیا ہی اوسکو
سو دو سو دینے کہو بھاگتے کی لنگوٹی ہی جو کچھ ہاتھ آئے آیندہ اختیار ہی مین بھی لکھونگا اور بعد تمہارے
خط کے ہو کا بھی خط آیا تھا کہ جہلم اونکا قریب ہی شعبان مین ٹھہرا ہی اگر اور کچھ ہاتھ آتا ہی تو بھیجے دیتا ہون
تمہارا خط اگلی جو آئیگا اوسکے جواب مین مفصل یہانکا رنگ لکھونگا طور اچھا نہین تمنے اپنے گھر کا حال
نہ لکھا اب کیسی طبیعت ہی تشویش نہایت ہی اور وہان بھائی ہمنگا کیسا ہی زندہ ہی یا نہین سرراہ یہ پرچہ
لکھا ہی خط تمہارا آئے تو مفصل لکھا جائے اوسکے وصول مین کیون دیر ہوئی وہ تو بجرد دیکھنے کے
ملتی درشنی ہنڈوی تھی مرزا حسین بیگ تمہارے خط نہ لکھنے کے شاکی ہین دو حرف کھینچکر بھیجدو فقط
رقعہ عزیز القدر سعادتمند سلمہ الله تعالی بعد از دعائے صحت و عافیت و تمناء ملاقات مسرت ہمات

واضح خاطر عزیز ہو خط مرسلہ تمہارا آیا حال کھلا مگر یہ عجب معاملہ ہے کہ نسخہ بستان خیال منگوایا تھا تم نے
بستان حکمت بھیجا اسمی مین کچھہ حکمت الٰہی تھی مگر خیر اب اوس کتاب کو اوسی طرح بھیجدو اور لاٹھی بازار
مین تماکو والا رہتا ہی ایک جلد اوسکے پاس ہی اگر دوسری جلد اسکے آگے کی ہو تو اوسکو مول لیکر بھیجدو دوسری
جلد ہو تو لیلینا ہی ضرور ہی غفلت نکرنا کہ ہمین اوسکا لکھنا منظور ہی غالب ہی کہ جناب مولوی محمد یعقوب صاحب
لکھنؤ سے آگئے ہون یا اونکے پاس لیجانا وہ بھجوا دینگے بہت جلد سب حال مفصل لکھنا رقعہ نور چشم
عزیز از جان مد اللہ عمرہ بعد دعا معلوم ہو خط تمہارا ایک عرصہ کے بعد آیا ہر چند کہ تمنے لکھا تھا کہ آپ مفصل
نہین لکھتے ہین مگر یہ اولٹا شکوہ تھا آپ کیا مفصل لکھا کرتے ہین میر باقر صاحب مرگئے نہ معلوم ہوا
کب مرے و کس عارضہ سے اور کس تاریخ کو کس مہینے مین اسکا یہ قرینہ ہی کہ فلان تاریخ فلان عارضہ
مین مرے فلان جگہہ دفن کیا دوسرا یہ سانحہ ہی کہ اللہ کی عنایت سے تمہارا روزگار رشتہ عدالت
مین ہو گیا ہی یہ تو ہمارے موجب کمال مسرت کا تھا کیا وجہ ہوئی کہ تمنے دو مہینے سے ہمکو کچھہ اسکا حال
نہین لکھا اسکی کیفیت مفصل ہمکو لکھو اور حفیظ اللہ کے عارضہ بواسیر کے لیے لکڑی کیواسطے تمکو لکھا تھا
وہ آج تک نہین بھیجی جو موجود ہو تو بھیجدینا چاہیے بالفعل ایک گل اور ہمنے لیا ہی ابتدا تو انتہا کی ہوئی ابھی
اچھا نہین ہوا ہے بعد صحت کے جیسا فائدہ مد نظر ہوگا دیکھا جائیگا اور لکھا جائیگا اور حکیم احمد علی خان
صاحب کو ہماری طرف سے سلام کہنا اور اونکی آنکھہ کا حال لکھنا کہ کیا کیفیت ہی یہ کمال نہایت کارگر
و ہوشیار ہی اگر اونکو خواہش ہو تو اونکے علاج کے واسطے بھیجدین رقعہ نور چشم راحت جان و جگر
میرزا احمد علی مد اللہ عمرہ بعد دعا معلوم ہو اس عرصہ مین دو خط محمد حسن خان کے آئے اور ایک تمہارا
حال برہمی روزگار جو سنا ملال ہوا تمہارے گھر کی صحت معلوم ہونے سے جی خوش ہوا جو اوسکی
مرضی وہ رزاق ہی تمہاری نیت بخیر ہے یہ بھی اتفاق ہی اور ہمیش ایسا ہوا کہ غیب سے تمہارے روزگار
کا سامان ہو گیا ویسا ہی پھر ہو جائیگا خدا رزق بہر صورت پہونچائیگا اور یہانکا حال سب جانتے ہین
اسیر محمد حسن خان نے چھٹی سی کی طلب کی ہی سخت عجب کی بات ہی جو کبھی اونکی عادت نہین اسیر
درنیولا چکیا مین رہتے ہین تو شکایت کی حرف و حکایات ہی ابھی کیا کیا کہتے ہین دوا آتشک کی آتی ہی
ایک چانول خوراک ہی اور سوا ارہر کی دال اور گھی کے سب چیز کا پرہیز ہے تم کسیکو اپنے ہاتھہ سے
نہ دینا دوا کا مقدمہ زبون ہوتا ہی اچھا کیا خدا اسنے برا بندہ نے ناحق کا قصور ہی کون ضرور ہے

ہمارا حال یہ ہی کہ طبیعت ٹھہر کے رنگ عجب دکھاتی ہے گہے صحت گاہ علیل رحلت کی دلیل خدا جانے قسمت مین کیا لکھا ہی دیکھیے انجام اسکا کیا ہے ہر دم جی اوجھتا ہے گھبراتا ہی کچھہ بن نہین آتا ہی ہان اسی طرح خط لکھا کرو کہ جی تمھارے خط سے بہل جاتا ہے غم غلط کر کے صحیح بناتا ہے

رقعہ برخوردار نور چشم راحت جان سعادت نشان میرزا احمد علی بعافیت رہو بعد دعا معلوم ہو الحمد للہ والمنۃ کہ ہم ابتک زندہ ہین اور خیریت تمھاری جویندہ خط تمھارا عرصہ مین آیا حقیقت مندرجہ دریافت ہوئی تمنے جو عذر لکھا تھا صورت اوسکی یہ ہی کہ بسبب شرمندگی اور ندامت کے بیٹے تمھین اپنے ہاتھہ سے نہین دیا کہ اس قدر قلیل کیا دون جس طرح جی چاہتا ہے اوس طور پر ہوتا تو مین دیتا اس وجہ سے ایسا ہوا وہ تمھارا غلام اور فرمان بردار ہے تمھاری خدمت کرنے مین اوسی کب انکار ہی دوسرے یہ کہ اوسکا کون بھروسا جب تک چار پیسہ ہین وہ ساتھہ ہے اگر خدانخواستہ پاس کچھہ نہو وہ اپنے گھر کی راہ لی ایسے کا کیا اعتبار ہی غرض کا سر وکار ہے ایسی جگھہ اس امر سے ناراض ہونا تمھاری عقلمندی سے بعید تھا کسواسطے تمھین مین اپنی جان اور کلیجہ جانتا ہون کہ ہمارا تمھارا مرنے جینے کا ساتھہ ہی اور بھائی مجبور ہین گردش فلک سے دور ہین کبھی چھہ مہینے باہم نرہے ہمیشہ منزلونکا فرق رہا گو یہ مقدمہ گوارا نہین مگر تقدیر سے چارا نہین دوسری یہ بات ہی کہ ہمسری کی ہیٹی کا خیال چاہیے آداب مین فرق ہو تو ملال چاہیے نہ کہ پانون کی جوتی کہ جب چاہا پہنی جب جیمین آیا اوتار کے پھینک دی اور ہمیشہ یہ حال رہا کہ تمھاری بات دوسرے کے گوش زد نہین ہوئی مگر یہ سنی اس وجہ سے مجکو خیال ہوا کہ تمکو مقرر ملال ہوا یہان جس روز سے نادر کمبخت اسباب لیگیا نحوست آگئی روپیہ ہاتھہ مین نہین آتا ہے قرضخواہون کا ہجوم ہی افلاس کی دھوم ہی پنشن کئی مہینے سے نہین ملی اوسکا بڑا سہارا تھا وہی صرف کھانیکا ہمارا تھا کچھہ روپیہ قسط کے طور پر مہاجن سے مانگے ہین جو وہ ملے جاتے ہین تو خیر ہی ورنہ بڑی سیر ہی ٹانگھن کو چاہتا ہون دور کردن کہ پندرہ ۱۵ روپیہ ماہواری کا خرچ ہے ایسے ایسے خیال رہتے ہین ہان بھائی منشی صاحب کا حال دریافت کر کے لکھو کہ آج کل کہان ہین انبالہ مین ہین یا اور کہین گئے میرے محسن قدیم ہین اسمین غفلت نکرنا اوس کافر نادر کی خبر ملی ہے کہ لکھنؤ مین ہے مگر کیا ہوتا ہی اس عملداری مین چور کے واسطے کیفیت ہی ساہ کی ذلت ہی مولوی یعقوب صاحب نے لکھا تھا کہ اوسکی گرفتاری مین طول عمل لاحاصل ہی چپ ہو رہا باقی خیریت ہی

رقعہ عزیز از جان عشرت تاب و توان مدالله عمرہ بعد دعاے صحت وعافیت واضح باد چرخ سفلہ شعار ہر دم
درپے آزار ہے مگر کیا اختیار ہے جس روز تمھارا خط آیا مرزا حسین بیگ صاحب کا بھی عنایت نامہ
پہونچا مین نہایت بیچین تھا مجملاً دیکھہ کے رکھدیا طبیعت بیحس تھی پھر تو یہ پینگ بڑہے کہ سبحان اللہ
تپ نے یہ کیفیت دکھائی کہ گھڑیون ربودگی اور بیہوشی رہنے لگی اس حالت مین جناب میر محمود صاحب
کا خط لیکر کوئی شخص آئے پہلے بنارس مین ڈھونڈھا کیے بعد رام نگر پہونچے اوس وقت یہ خبر بھی
کہ کون آتا ہے جاتا ہے قسم ہے تمھارے سر کی صبح کو جب مجھسے میان حفیظ اللہ نے کہا کہ ایک بزرگ
آئے تھے خط لائے تھے اوس وقت معلوم ہوا تم جانتے ہو وہ بہت نازک مزاج ہین بیوجہ بر سر
شکایت آجاتے ہین خلاصہ یہ پانچوین چھٹی شوال سے طبیعت بگڑی تمام مہینا چارپائی پر گذرا چار
مسہل ہوئے فاصلہ سے چنانچہ شنبہ کو ۲۴ تاریخ تھی چوتھا مسہل بھی ہو چکا آیندہ دیکھئے کیا ہوتا ہے
روز آنکھون مین ضعف بڑہتا ہے دو سطر لکھنے مین دقت ہے اٹکل سے لکھتا ہون تقدیر کی برائی ایسے
وقت مین تمسے جدائی لاکھہ لاکھہ طرح سے سر مارتا ہون بن بن کے کھیل بگڑتا ہے ادھر ٹیالہ کا راجہ
مرگیا اگر زندہ رہتا مجکو طلب کرچکا تھا یہ بھی مصلحت ایزدی تھی مین ہی نے تامل کیا ورنیولا یہ راجہ
جو آئے ہین انسے تقریب بہت معقول طور پر ہو چکی اور حاصل تمھارا ہمارا ایک جگھہ ہونا اوسمین یہ
فساد واقع ہوئے مہاراج الہ آباد چلے گئے ہماری یہ صورت ہوئی کہ مہینا گذرا کوٹھے سے نیچے نہین
اترے وہ بھی شکار کھیلنے چلے گئے بارے خدا خدا کرکے پھر سب جمع ہوئے ہین دیکھئے فلک
کیا دکھاتا ہے اور اونکے نام کی صحت اب ہاتھہ آئی ہے مہاراج مرزا دیجی رام گج پتی راج بہادر منہ
سلطان اسکو آپ بخط جلی نسق دس پانچ بار کرکے گلزار لکھیے خدا چاہے تو صورت نکل آئے
آدمی وہ خوش ہمت ہے جوان ہے طاقت پروردگار نے ایسی دی ہے کہ عقل حیران ہے اگر لکھون تم
بھی مبالغہ سمجھو یقین نہ آئے کبھی جو بگڑی گھوڑیان ہر چند بڑہین مگر بڑھہ نسکین بلکہ بیٹھہ گئین یا گھوڑا
رانون مین دبا کر الٹی کا تھنا جو پکڑا ہاتھہ بھر اگلے پانون گھوڑے کی زمین سے اوٹھہ گئے
جسم جو بصورت ڈھنگ بہت سکتے ہین آنکھہ مین شرم وحیا سب صفتین اللہ نے دی ہین جو ہمارا
بھی حصہ ہے لوگ اسمین بہت مصروف ہین گو سب کام اوسکے حکم پر موقوف ہین پانچ چھہ دن سے
مہاراج نے اپنے بھتیجے کو ولیعہد کیا ہے اوسکا جشن ہو گا مجمع کثیر ہے پروردگار اتنی طاقت دیہ

کہ شریک جلسہ ہون اس لکھنے سے غفلت نکرنا کہ مین وعدہ کرچکا ہون اسکا جواب جلد بھیجنا رقعہ
عزیز از دل خوشتر از جان راحت روان مدالله عمرکم بعد دعا معلوم ہو تمسے جدا ہوکے ہوا سے تیز تر
سرگرم سفر ہوئے ہرچند کہ پانچ جگہ راہ مین ریل ٹھہری کہین پانی لیا کہین مسافر چڑھا اسپر جب الہ آباد
کی سرا مین آیا دس بجے دو منٹ اوپر پانچ گھنٹہ مین طے الارض ہوا اب صبح یکشنبہ تھا گاڑی کا انتظار
تا شام رہا مگر نہ آئی طبیعت سخت گھبرائی القصہ صبح دوشنبہ تھا قریب دوپہر سب مدنظر ہوئے کچھ
گاڑیان کا قبال کچھ سوار ہونیوالون کا تامل مگر بخیر ایک جا ہوگئے اب پھر وہی سہ شنبہ تھا بنارس
چلے پل ٹوٹ گیا کشتی پر عبور گنگ ہوا وہان سے دس کوس سعد اللہ اباد مین مقام ہوا کھانا کھاکے
لیٹے تھے دفعتاً ابر گھر آیا پھر تو خدا کی پناہ حشر کا سامان ہوگیا بجلی ہر بار زمین کو چھو جاتی تھی کڑکنے
کے شور سے آواز کسیکے کان تک نہ آتی تھی اس وقت کی الجھن اور خفقان کا حد ہی نہ بیان ہے
بارے خدا خدا کرکے نصف شب گذری وہ ہنگامہ موقوف ہوا شکر کیا صبح کو روانہ ہوئے کچھ
دن رہے گوپی گنج بارہ کوس آئے شب کو مینھ تو برسا مگر نہ کڑکا نہ گرجا پھر دم سحر راہی ہوئے مرزا مراد
سرا کا نام ہی وہان پہونچے اوس دن خیر گذری وہانسے بروز جمعہ قریب دوپہر بنارس مین آئے اورنگ آباد
کی سرا مین رہے مرزا منجھلے جان آئے حال سنا غضب کا سانحہ ہوا مہاراج کے چھوٹے بھائی جو ولیعہد
اور نائب تھے ہمارے آنیکے قبل راہی ملک عدم ہوئے راجہ صاحب کو نہایت صدمہ جانکاہ ہے
آج تک کسی سے بات ہی نہ ملاقات ہے یہ سن کے بہت ملال ہوا صبح شنبہ تھا میر انیس کی ملاقات
کو گیا دوپہر کو محمد حسن آئے سب حال مفصل بر زبان لائے قریب شام رخصت ہوئے آج یکشنبہ ہے
سواری لانیکا وعدہ تھا چار گھڑی دن باقی ہے اب تک نہ آئے دوسرا جملہ یہ ہے الہ آباد مین داہنے
شانے پر ایک دانہ ہوا شاید ناخن لگ گیا اوسنے یہ کیفیت دکھائی ہے کہ بہت بڑا پھوڑا ہوگیا
جسجگہ اوسکا پانی چھو گیا چھالا پڑا زخم ہوا نہایت تکلیف بڑی ایذا ہے دیکھئے منظور خدا کیا ہے بدگوشت
ہو گیا ہے ظاہر اور تین سوراخ ہوگئے جب کیل نکلنے کی جراح کو دکھایا اوسنے مرہم لگایا کہا تمنے غضب
کیا پھر ذرہ اسپر کیون رکھا اوسنے یہ فساد کیا راہ مین اسکے سوا تدبیر بن نہ آئی آج تک سرا مین ہون
سہ شنبہ و سوم تھا جس روز لوگ کہتے تھے آج عید ہے سہ پہر کو محمد حسن رتھ سواری کو اونٹ باربرداری
کو لائے سرا سے لیچلے قریب شام دریا پر پہونچے قلعے کے نیچے گنگا جمنا دونو کا عبور کیا دولت پر قیام ہوا

پہلے یہین مقام ہوا صبح کو چارشنبہ تھا مہاراج نے بُلایا کمال عنایت سے حال پوچھا تاسف کیا کہا تم پہچانے نہین جاتے عجب حال ہوا تمہاری صورت دیکھکر اور ملال ہوا غرض اسی طرح کا کلام کیا مینے بھی بہت جلد رخصت ہوکر سلام کیا مکان کی تلاش ہی دروازہ پر بصد تکلیف بود و باش ہی جب تک تنہا مکان نہین میسر آتا یہ الجھن نہین جائیگی دیکھئے تقدیر کیا دکھائیگی ظاہرا صحبت اچھی ہوئی جو جو خیال تھے وہ سب بیکار ہوگئے اب جس روز اونسے گفتگو درمیان آئیگی سب گنجلک نکلجائیگی انشاء اللہ تعالے قریب صبح و شام یہ مرحلہ طے قصہ تمام ہوگا گفتگو کے بعد آرام ہوگا پھر تمہین سب حال فصل لکھونگا اگر زمانہ مہلت دے خط گلزار مین مہاراج کا نام لکھنا مہاراج الیشری پرشاد نراین سنگھ بہادر یہی پرچہ نذر دینا او خدا چاہتا ہے تو بہت جلد بلا آتا ہون ہر دم یہی خیال ہی موقع شرط ہی مسبب الاسباب ایزد بیہمال ہی انتہا کے فسردہ خاطر ہین القصہ کوئی دم اسکے سوا اور خیال نہین ابھی خط روانہ ہوتا فقط تمہاری تشویش کے باعث سے لکھا فوراً اسکا جواب بھیجنا بارش کا حال ضرور ہو کہ وہی آٹھ دن برسایا اور بھی اس طرف بارش بہت کم ہوئی گرمی سے عجب عالم ہی اور لکھنو کی جو حقیقت معلوم ہو وہ بھی لکھبھیجو ہاتھ کے باعث سر دست بہت ایذا ہی ہر دم کھٹکا ہی بدگوشت ہوکے دوانگل اونچا ہوگیا ہی جو سبب ہو جاے تو برابر ہوکے رہ جاے ایذا بدستور ہی بستر مجبور ہے جراح مرہم لگاتا ہی دیکھئے کس دن اچھا ہوجاتا ہی یہان بالفعل مہاراج کے رنج نے سب کام معطل کر رکھے ہین لہذا اگر تنخواہ آگئی ہو تو فوراً ہنڈوی کرکے روانہ کردو انتہا کی تکلیف ہی شہر اجنبی یہان محمد حسنخان وہ خود مفلس و حیران اور کسی سے رسم و راہ نہین بہرحال کچھ بھیجنا ضرور ہی کئی دن یہ خط پڑا رہا آج روانہ کیا میر باقر صاحب کو سلام شوق کہنا بالفعل مہاراج بہادر پر صدمہ عظیم ہی دل دونیم ہی انشاء اللہ موقع پر مذکور ضرور ہوگا ۲۷ جولائی

رقعہ برخوردار عزیز از جان من سعادت نشان من مد اللہ عمرہ بعد دعا معلوم ہو دو خط فرحت نمط تمہارے آئے طبیعت مسرور ہوئی خدا تمکو سلامت رکھے کہ عصاے پیری ہو مگر دو کلمے لکھتے ہین بدمزہ نہونا بیت نصیحت گوش کن ایجان کہ از جان دوست تر دارند ٭ جوانان سعادتمند پند پیر دانا را ٭ جو دن آوارگی کے تھے تمنے عنایت الٰہی سے ایسے بسر کئے کہ زمانہ تمکو دعا دیتا ہی اور نام تمہارا تعریف کرکے لیتا ہی نزدیک و دور لیاقت اور خوش کرداری تمہاری مشہور ہی گردش فلک تفرقہ پرداز سے برسون ہمسے جدا رہے ہم ہمیشہ سفر مین مبتلا رہے کوئی تمہارے سر پر ایسا نتھا کہ جسکا تمکو ڈر ہوتا

خوف وخطر ہوتا وہ دن تو بوجہ احسن نیکنامی سے بسر ہوگئی ہزار ہا روپیہ بذات خود پیدا کیے صرف
کیے اس طرح کہ خدا خوش رسول راضی ہوا دنیا مین سب نے تمکو نیک کہا اور یہ لکھتا ہون کہ
غیر جنسون سے بہت صحبت رہتی ہی یہ بیجا ہے سے یک صحبت غیر جنس اسے محرم راز ٭ دارد رشتہ
سلوک سالک را باز ٭ یک فلفل گرد را جو یکجا بنہی ٭ بستد رہ کافور شود از پرواز ٭ جو دن شراب
پینے کے تھے تمنے لونگ نہین کھائی اب افیون پینے والون سے صحبت بڑھائی یہ بہت
بڑی چیز ہی علی الخصوص تمسا غیور پہلی اسمیں یہ ہے کہ غیرت کھوتی ہی کاہل بنادیتی ہی صبح کے غم
کی شام ہوتی ہے نہانے سے آدمی ڈرتا ہی کثافت کا پتلا بنتا ہی جوانی کی دشمن ہی بہادری کی بیخ کن
ہے تمنے دیکھا چالیس برس نزلہ کے باعث سے ہے کھاتا ہون چار رتی سے زیادہ نہین ہونے
پائی ہے ایسی دہشت سمائی ہی ہمارے سر کی قسم اس سے ڈرتے رہنا بہت بڑی چیز ہی دشمن
اہل تمیز ہی مسکرات مین یہ بھی شامل ہی ہمارے ہندوستان مین یہ بلا نازل ہے تم سعادتمند ہو ہمکو
یقین ہی کہ ہمارے قول پر عمل کروگے زیست مین نہ خلل کروگے سر دست انسان مجہول وکثیف
ہو جاتا ہی قطع بدل جاتی ہی دیکھنے والا خوف کھاتا ہی صحبت کا اثر مشہور ہی انجام کار پر نظر رکھنا ضرور ہے
میر باسط علی صاحب دو مہینے سے عارضہ پیچش مین بسر اوقات کرتے ہین تمکو یاد دنرات کرتے ہین
اور حکیم واحد علی صاحب رسالدار بہت تمھارے ثناخوان ہین فقط رقعہ عزیز از جان سعادت توامان
مد اللہ عمرہ بعد دعا معلوم ہو خط تمھارا الشکل بحو جو مشہور ہے ویسا لکھا ہوا تیسری تاریخ چارشنبہ کو آیا یہ جو
لکھا ہی کہ پہلے خط بھیج چکا ہون یہ کیا سبب ہے کہ یہ آیا وہ نہ آیا اگر یہ بھی نہ آتا تو معلوم ہوتا کہ لکھا ہوگا
وہ کیون نہ آیا اس سے معلوم ہوا کہ یہ جو بھیجا آیا وہ وہین رہا مرزا حسین بیگ صاحب کا حال لکھا کہ آئے
دوسرے دن چلے گئے خط برائے استکشاف حال ہی نہ کہ برائے قال مجکو علم غیب نہین کہ سمجھ جاتا
کونسے دن آئے کب چلے گئے قرینہ یہ تھا کہ فلان تاریخ یہ دن تھا دوپہر کو یا پہر بجے اس وقت آئے
اور فلان تاریخ اسدن کو گئے یون لکھتے اس قدر جلدی تمھارے مزاج مین ہی کہ مفقود الخبر لکھتے ہو
یہ رسم تحریر نہین دوسرا جو دیکھیگا ہنسے گا نام کے آگے خیر ہو ہوا سو ہوا آیندہ ایسا نہو یہ بہی نہ دو سطرین
زیادہ ہو جاتین تنگی خط کا حاصل یہ ہی کہ حقیقت مفصل ذہن نشین ہو جاسے یا مطلب سمجھ مین نہ آئے
یہان اونتیسوین کو سب نے چاند دیکھا دوشنبہ کا غرہ ہوا اودہ کا حال معلوم نہین ہنوز یہان کا معاملہ

بدستور ہے مہاراج بنارس مین آئے ہین اونتیسوین کو دربار مین کچھ باتین مجھسے کی تھین چنانچہ ایک کتاب
ہے حدائق العشاق فارسی اچھی ہے حکم ہوا ہے کہ اسکو فقط ہندی کردو چنانچہ اوس دن سے آج تک چار دن
ہوئے بارش کے باعث جانیکا اتفاق نہین ہوا دن رات مینھ برستا ہے بند ہر ایک رستا ہے مین یہان
ہون گھوڑا سائیس میان حفیظ اللہ پار رام نگر مین ہین دریا طغیانی پر ہے آنکھین دکھاتا ہے خوف سے کشتی
پر سوار نہین ہوا جاتا ہے خرچ کی تکلیف شہر بیگانہ تردد خاطر ہے جس وقت تنخواہ وصول ہو تیس روپیہ
بھیجدونگا دوسرا مقدمہ یہ ہے کہ محمد حسن خانصاحب کو ہنر لکھنے کا بڑا دعویٰ ہے چنانچہ ایک روز تمہارے
مقدمہ مین مرزا حسین بیگ صاحب سے گفتگو آئی تھی مین چپ ہو رہا اسواسطے لکھتا ہون کہ کچھ
نہ کچھ ضرور لکھتے رہو مشق شرط ہے کرامات نہین خالی بیٹھے رہتے ہو دو گھڑی جو اسمین اوقات صرف
کروگے تو قباحت نہین آیندہ اختیار ہے ایک روز مہاراج سے تمہارا ذکر آیا تھا مگر بسبب اونکی پریشانی کے
تقریر ناتمام رہی انشاء اللہ تعالی قریب اسکا تصفیہ ہوا جاتا ہے جو خط لکھنو کا لوح لکھا ہوا تھا ملتے تو
پڑھ لیا لیکن مجکو دعوی ہے کہ میرے سوا دوسرا پڑھ نہین سکتا وہ جو مثل سنی تھی دیکھی لکھین موسے پڑھین
خود آدلیا یہ خط تھا جواب جلد بھیجنا محرم تک قصد بنارس مین رہنے کا ہے یہان خط جلد ملجاتا ہے پار دیر مین
آتا ہے بیرنگ بھیجا کرو رقعہ برخوردار سعادت اطوار غفلت شعار مد اللہ عمرہ بعد دعا اور دیکھنے کی تمنا کے
جیسی ہے خدا جانتا ہے معلوم ہو خط تمہارا اخیر ماہ صفر مین آیا تھا اوسکا جواب بھجوا دیا تھا پھر ۲۱ اکیسوین
کو دوسرا خط آیا کہ بعہدہ کوتوالی راے بریلی مقرر ہوا مگر یہ نہ کھلا کہ کسکے ذریعہ سے یہ نوکری ہاتھ آئی
مشاہرہ کیا ہوا اسکے دریافت کرنے کو اوسی دن خط تمکو لکھا تھا کہ کل حقیقت مفصل لکھو چنانچہ
آج سولہ دن گذرے ہنوز انتظار ہے طبیعت کو انتشار ہے ایک تو مرض کی شدت مین ان دنون جیسا
مبتلا رہا خدا دشمن کو نصیب نکرے التہاب قلب کی گھبراہٹ مین دو دو پہر گرفتار رہا جان ہونٹون پر
آگئی تنہائی غربت لاکھ طرح کی مصیبت ہر بار یہ معلوم ہوتا تھا کہ روح قالب سے نکلجائیگی ابکی بار جو
طبیعت گھبرائیگی باری خدا خدا کرکے کچھ تسکین ہوئی ہے آیندہ دیکھئے مرضی خدا کیا ہے پوست و استخوان
جسم ناتوان مین باقی ہے گوشت تحلیل ہو گیا عجیب و غریب نقشہ ہے قصد تھا لکھنو چلے جانیکا خط
وہانسے آیا کہ ۲ ربیع الاولی پنجشنبہ کو وہ قافلہ روانہ ہوا آج گیارھوان دن ہے منگل تک غالب ہے
کہ یہان پہونچے ایک دن کا وقفہ ہے کل دوشنبہ ہوگا پرسون سہ شنبہ کو تیرھوان دن ہوگا دیکھئے

ادسکے آنے پر کیا ہو نہ یہان کوئی طبیب نہ دوا بجز خدا کیہ کا بھروسا نہین حکیم پناہ علیخان کے مرجانے
سے زیادہ بدحواسی ہوگئی جو کچھہ ہوا سو ہوا للہ تم اپنا حال مفصل لکھو کہ نقشہ کیا ہی پہلے تمکو تاکید لکھی تمنے
لکھہ بھیجا دو خط اپنے بھیجے مگر مجکو نہ پہونچے یہ عجب ماجرا ہی کبھی تمہارا خط آتا ہی کبھی تلف ہو جاتا ہی اگر یہ بار بار
خط تمکو پہونچتا ہی آج کل بہت پریشان ہم رہتے ہین لازم و ضرورت ہی کہ اپنے حال سے ہمکو اطلاع کرتے
رہو اور جو کچھہ کانپور کا رنگ معلوم ہو نوک قلم پر آئے کوئی حجابہ رہ نجاے ہر چند قصد ہوتا ہی اب تمکو
خط نہ لکھون مگر طبیعت سے مجبور ہون پھر لکھتا ہون جسدن زیادہ ملال ہوگا تو طبیعت کے ساتھہ ہاتھہ
بھی رک جائیگا خط نہ آئیگا آیندہ تمہاری خوشی تقدیر گردش مین ہے کوئی بات بن نہین آتی ہے
جو ترک روزگار کرون روٹی جاتی ہے جو یہان رہون طبیعت گھبراتی ہے دونون طرح مشکل ہے
دیکھا چاہیے کیا ہوتا ہی تمہارے خط کا ہر دم انتظار رہتا ہے اور یہ بھی لکھنا تمہارے ہمراہ کون کون ہی
کسی ہمراہ لیگئے ہو للہ بہت جلد اپنے حال سے آگاہ کرو یقین ہے کانپور سے کوئی خط آیا ہو محمد حسن خان
بیٹھے ہین سلام شوق کہتے ہین ۱۲۔ اکتوبر یکشنبہ رقعہ نور بصر لخت جگر سلمکم اللہ تعالے بعد دعا اظہار
مدعا ہی آج بارھوین شوال دوشنبہ ہی تین پہر بجے خط تمہارا آیا لکھا بھر پایا سنو میری جان نطفۂ غیر
وقت کی شکایت سراسر بیجا بارہا تجربہ ہو چکا ہی حکماے ماسبق بہت ہوشیار تجربہ کار تھے لکھہ گئے ہین
حیا مروت آنکھہ سے متعلق ہے کہتے ہین فلانے شخص نے ہمسے آنکھہ پھیر لی اور جب قدرت کاملہ
سے ٹیڑھی بنی ہو پھر سیدھی کیونکر ہو یہ شخص تو ہمہ تن بد باطن ہے جو نہو وہ عجب ہی اوسیکا یہ سبب ہے
کہ پروردگار نے ہمیشہ محتاج رکھا اور جو فی الجملہ کچھہ مقدور ہوتا تو قتل مین نہ قصور ہوتا اور نیت و اعمال کا نتیجہ
یہ دیکھو تمام عمر صدقہ کہایا کئے بد باطنی دکھایا کیے ہماری نظر او سیر ہے جسنے کبھی کوئی کام بند رکھا
غرور پسند رکھا ہمین کہتے ہین تمنے کیا کیا جو رو بچے پالا کیے محتاجی اونکی ٹالا کیے یہ بھی حوصلہ اسی شخص
کا ہی جس سے برائی کیجیے اوس سے کچھہ لیجئے اونکو خدا اوسی طور پر رکھے ہمارے تمہارے و اسکی
عنایت سے یہی بات رہی کہ دشمن سے بھلائی کرین پروردگار کو مددگار جان کر تقدیر آزمائی کرین ہمیشہ
اوسنے بوجہ احسن بے منت غیر دیا کھایا کئے دشمنون کو جلایا کیے اندنون بہت تنگ تھے اسواسطے
التجا کی تھی سو تمہارے بدولت احتیاج رفع ہوگئی خدا تمکو دشمن بدبخت سے اپنی حمایت مین محفوظ رکھے
سلامت رہو ہمین کسیکی پرواہ کیا ہی نہی ہوگا جو قسمت کا لکھا ہے چنانچہ تمہارے خط سے پہلے مینے

اونکو لکھا ہی بلکہ تم کہنا جو خط آپ کو آیا ہے مجکو دکھائیے ضرور دیکھنا بہت کڑے فقرے لکھے ہین اس قصبہ
پر لعنت کرو غضب کا سانحہ سنو ہاتھ تھہراتا ہے لکھا نہین جاتا ہی ہاے ہاے جو کچھ خدا دکھاے پرسون
ہفتہ تھا اور دسوین تاریخ تھی مرزا گو سلیمن صاحب نے قے کی دو تین دست آے کل گیارھوین اتوار
تھا پہر دن چڑھے مرگئے شام کو زیر زمین ہوے گڑ گئے تمہاری سر کی قسم زمانہ آنکھوں مین سیاہ ہوا
بہت حال تباہ ہوا الا کیا کیجیے بہر کیف انسان ناچار ہے یہی جبر اختیار ہے آج تک یقین نہین کہ رسالدار
مرگئے دنیا سے گذر گئے میری جان عجب صفت کا یہ انسان تھا پھر تو مردہ بدست زندہ باقی ماندون نے
اور ہلکو جلایا جو چاہا کیا جس طرح جہنین آیا اوٹھایا غرض کہ خاک مین ملایا بھلا بھائی اس جینے پہ کمبخت جہان
کی برائی لے خسر الدنیا والآخرت ہو روسیاہی لے دیکھو تو کس غضب کا ماجرا ہے اس زندگی پر لوگ مرتے ہین
کیا کیا برے کام و نزات کرتے ہین معاذ اللہ خدا کی پناہ مجھے تو ایسا صدمہ ہوا ہی کہ سکتے کا نقشہ ہے گو
ضعیف البیان تھے مگر ابھی تو جوان تھے اونکا وہ صدمہ اوٹھایا ہی کلیجہ منہ کو آیا ہے دل گھبراتا ہی اب
یہ محلہ کاٹے کھاتا ہی ہر دم یہ خیال ہے کہ اب یہان نہ بود و باش کیجیے کسی اور جگھہ محلہ مین مکان تلاش
کیجیے خدا چاہتا ہے تو قریب بادشاہ کا حال لکھتا ہون مگر تم خط ہمکو بہت دیر مین لکھتے ہو یہ عادت قدیم
ہے اگر آٹھوین دسوین دن بھی دو حرف کھینچ کے پھینک دو تو ثواب عظیم ہے اور خبر سینئے کیا کہون اس
شہر پر جو ظلم و جور ہو رہا ہے غضب کا طور ہو رہا ہی مسجدین کھدگئین کسی مین جہلخانہ بنا کسی مین پلنگ بچھا ہے
بیکنٹھ کھنچتا ہے مکانات شاہی منہدم ہوے کوتوال صاحب کسی کو اشراف نہین جانتے ذلت
دیتے ہین سعی نہین مانتے اور ہیضہ بھی شروع ہوگیا بہت آدمی زیر خاک سویا صبح سے صبح تک رام رام ست
یا کلمہ کی صدا ہی ابھی سے بارش کا لگا لگا ہی مینہ برس رہا ہے تین چار دن سے کھلا نہین ہر طرح
آفت ہے قباحت ہی دیکھیے منظور خدا کیا ہی ڈھنگ برا ہی ہر چند یہ خط پریشانی مین اناپ شناپ
بے تول ناپ لکھا ہی نہ اسمین لطف ہی نہ مزا ہے میر حامد علی صاحب اور منشی محمد علی صاحب ہمارے
مہربان ہین قدر دان ہین اونکو خط دکھا دینا اسواسطے کہ اب ہم خواب پریشان ہین قافلہ چل نکلا منتظر
حکم ہین جہان ہین بعد یارون کو بہت یاد آئینگے لوگ تاسف کرینگے پچھتاوینگے کسواسطے کہ ہمیشہ سے
دنیا مین نادان باخرد مند ہین دونون مردہ پسند ہین نسخہ پہونچا تم صحت سے سلامت رہو اسکو بناؤ بنگا
عمل مین لاؤنگا پہلے تو اسنے بہت فائدہ بخشا تھا اب خدا ہی اثر دہی بخشتا ہی وگرنہ گھاس پھوس

مین کیا ہی تو بہیا دور وہ خط بہر حکا سمع خراشی کر چکا مولوی فیض علی صاحب کی خدمت مین بعد سلام
یہ پیام کہنا کہ آپ کو جواب لکہنے کی عادت نہین لہذا دست و قلم بفرسودم براے یاد دہی ہمین قدر عرض
نمودم فلک محکوم دوران بکام سمند نیلی فام رام باد فقط رقعہ نور چشم عزیز از جان قوت بازو راحت
روان من خستہ جگر سعادت و اقبال نشان مد اللہ عمرہ مزید قدرہ بعد دعاے صحت و سلامت و تمناے
ملاقات کہ زیادہ از حد ست واضح خاطر ہو خط تمہارا ۱۳ ۲ کا لکہا ۲۷ کو آیا سخت پریشان ہنا یا بہائی یہ بہی
نحوست اور کج ادائی فلک شعلہ شعار گردون ناہنجار کی ہی یہ تیسرا خط ہے پہلا ۲۳ ۲ صفر ۱۳ اگست کو
بہیجا دوسرا ۱۲ ربیع الاولی اور ۱۹ استمبر کو رجستری ہو کے تمہارے پاس گیا اسکو کیا کیجیے مجبوری ہے
اور یہ جو تمنے لکہا قصور کیا ہوا یہ فقط آپ کی عقل کا قصور ہے اسکو سوچو میری جان کہ نہ تمنے قصور ہوگا نہ مجکو
ایسا خیال ہو رب غفور ہوگا پہر از سر نو داستان پارینہ بروے کار لاتا ہون اپنا اور تمہارا دن دکہاتا ہون
کہ جب یہان نوبت بمرگ پہونچی اوس وقت ہمکو خبر ہوئی اے تو جہگڑا پاک تہا مردہ زیر خاک تہا یہان
یہ سامان ہوا دیکہیے مرضی الہی کیا ہی دنیا عجب جا ہے پر یہ مصیبت سخت ہی صبر کے سوا چارہ نہین
خدا کے کارخانہ مین اجارہ نہین اگر ہو سکے صبر کرو صابر کا مرتبہ بڑا ہے خود فرماتا ہی ان اللہ مع الصابرین
مگر تمسے ملاقات کرنا ہمکو بہت ضرور ہے کہ ہم بہی پانون لٹکائے بیٹہے ہین یہ تمنا ہی کہ ایکبار تمکو دیکہہ لین
موت تو برحق ہے اسکا ہر دم بیجا قلق ہی اور تمہارا حال نوکری کا ڈہنگ ابنا ہے زمانہ کا رنگ سب
معلوم ہوا ع ہمین مردمان بباید ساخت ٭ اور تم فضل الہی سے فہمیدہ ہو دردی . گہوڑے کے روپیہ کیس
طرح وضع ہونگے بتدریج یا کل تنخواہ نہ ملیگی یہان ۲۳ دسمبر دوشنبہ کو طوفان کا طور تہا شام سے ڈیڑہ پہر
رات گئے تک اس زور شور کا مینہہ برسا کہ تمام شہر مسمار ہو گیا گلی کوچہ مین ندی نالے چلتے پہرتے تہے
مکانات دہما دہم گرتے تہے چنانچہ صبح کو معلوم ہوا کہ ایک تا سے کئی آدمی ہلاک ہوا پانی کے بدولت
زیر خاک ہوا بنارس مین یہ نقشہ ہوا اور ایسا دریا بڑہا رام نگر مین سرکار کا قلع دیکہا ہے اوسکے دروازہ
پر کشتی چلی بنارس کی گلیون مین ڈونگی کی سواری تہی خلقت عاری تہی اس سے پہلے بہی میرے
سامنے آفت آچکی تہی دربار مہاراج بہادر کا شقہ آیا کہ آپ چلے آو جب تک وہان رہوگے رنج کم ہوگا
راحت کا باعث ایک دم نہوگا بہت سی باتین قابل تحریر تہین موقوف بر ملاقات وہ حرف و حکایات
ہین دنیا کے معاملے لعنت کے لائق ہین یہی بہتر ہے کہ چپکے رہین خیر اگر تقدیر مین تمہارا دیکہنا لکہا ہی

نو آتا ہون وگرنہ اوسکی مرضی جسکا کچھہ خیال کیا اوسی نے کُند چھری سے حلال کیا زیادہ دعا **رقعہ**
برخوردار نور چشم راحت جان طول عمرہ بعد دعا معلوم ہو عجب اتفاق ہے جس روز سے تم گئے ہو
ہماری طبیعت روز بروز بگڑتی جاتی ہے پہر پہر کے بعد دوا ہوتا ہی چہارشنبہ کو انتہا کی زیادتی نظر آتی ہی
اور تمہاری غفلت کا یہ حال ہی کہ کبھی کوئی پرچہ تک نہین لکھتے اور نہ ابتک حکیم احمد علی خانصاحب
سے ہمارے مزاج کی کیفیت بیان کی افسوس ہی ہمارا یہ حال ہو اور تمکو مطلق نہ خیال ہو دم رخصت
کس تاکید سے سمجھا دیا تھا کہ ہمارے حال سے غفلت نکرنا تمکو کچھہ یاد نرہا جب سے گئے ہو شاید
دو خط آئے ہون اب ہم کو بہت ایذا رہتی ہے دن رات دوا اور دعا کا شغلہ رہتا ہی جو مرضی خدا اتکو
جب آنکھہ لگ جاتی ہے البتہ کچھہ طبیعت ٹھہر جاتی ہی جب آنکھہ کھلی گلے مین خشکی معلوم ہوئی آنکھون مین
غبار معلوم ہوا سمجھا طبیعت بگڑی چپ بیٹھا رہتا ہون نہ بات کو جی چاہتا ہے نہ اور کا بولنا خوش آتا ہی
نہ بھوک نہ پیاس منتشر حواس دل سینہ مین مضطر قضا کا تصور پیش نظر ایک حکیم بنارس گیا سب طبیبون
کی راے ایک ہی مفرحات و مسکنات پر دارومدار ہی شفا کا بجز خدا کسکو اختیار ہے دربیولا مہاراج الہ آباد
ضرور جائینگے میرا بھی قصد ہی وہانسے تمکو لکھونگا اور جو موقع ہوا تو کانپور دو ایک دن کو چلا آؤنگا یا تمکو
بلاؤنگا حکیم صاحب سے یہ سب حال کہنا جو فرمائین لکھہ بھیجنا اور پوچھنا کہ جو آپ بلائین مین وہین چلا آؤن
پہلے جب ابتدا مین اس مرض کی شدت لکھنؤ مین ہوئی تھی آپ نے باتون سے اچھا کیا تھا اب
کوئی تجربہ کا نسخہ بھیجیے تیس برس کا خادم ہون دس برس کا دشمن نہین ملتا سنجیدہ اوسکی قدر کرتے ہین
مین دو حصہ بڑھا ہوا ارادتمند ہون میری تدبیر بہر کیف آپ پر لازم اور واجب ہی جلد کچھہ لکھہ بھیجئے
یا مجکو طلب کیجئے بے نبض و قارورہ دیکھے تحریر پر علاج نہین ہوتا ہی یہ تکلیف دینا سبب میرے اعتقاد
اور ارادت کا باعث ہی یہ سب سنا کے جواب حاصل کرنا چشم براہ شام و پگاہ ہون ہرچند مولوی گلشن علی
صاحب کہتے ہین دس پانچ دن کو لکھنؤ چلے جاؤ علاج کراؤ اب الہ آباد پر موقوف ہی اگر وہان پہونچا ضرور
آؤنگا اور جو خدا نے فضل کیا سجدۂ شکر اوسکا بجا لاؤنگا خط لکھنا بکھیڑا ہی نہ غیر کا لکھنا پسند آتا ہے نہ خود
لکھا جاتا ہے والسلام **رقعہ** نور چشم عزیز از جان مد اللہ عمرہ بعد دعا معلوم ہو کس کس تاکید سے تمکو
لکھا آج تک منشی صاحب کا حال نکھلا کہ کیا ہوا ڈاک والے رسید تمکو دکھاتی تھی یا فقط باتین بناتے تھے
تمہارا حال یہ ہی مرزا جان کو خط لکھا اوسی مین دو حرف مجلو نہ لکھہ دیے مرزا صاحب جو آئے ہین

محمد حسن کے گھر مین اوترے ہین ہرچند مینے کہاکہ یہ امر ہمارے خلاف ہی نہ مانا مین بھی چپ ہو رہا یہ
بات فقط محمد حسن کے ورغلانے سے ہوئی ہی مجھسے تو وہ صاف نہین نہ وہ گھر مین آتے ہین نہ مین
بلاتا ہون اسواسطے اونھون نے اس بیوقوف کو کچھہ سمجھایا ہی جو اونھون نے بستر وہان جمایا ہے خیر
اسپر بھی ہمیشہ سعی کے خواہان ہین کہ مہاراج سے سعی کر دیجئے گا اور مولوی صاحب سے دوسرا
سانحہ جانگداز یہ سنو کہ بائیسوین محرم کو مرزا حسین بیگ صاحب قضا کر گئے داغ فرقت ہمارے دل پر
دھر گئے خدا جانتا ہی جیسا صدمہ مجھہ پر ہوا کہ لکھا نہین جاتا ایسے لوگ باوضع یکرنگ دنیا مین کہان
ہوتے ہین مگر کیا چارہ یہ پرچہ اونکو لکھتا ہون لیجانا اور زبانی کہنا کہ یہ توقع ایسی نہ تھی یہ بھی قسمت کی
خوبی کہ آپسا شفیق محسن اس طرح بھول جاے عبرت کا مقام ہی یہ بھی گردش ایام ہی بھائی مرزا
رحیم کا ہمکو بہت رنج وملال ہوا لیکن مجبوری ہی کیا کیجئے جو مرضی خدا اندنون آنکھون پر بہت
غبار آگیا ہی جو اوسکی مشیت بشر مجبور ہے قسمت کا قصور ہی رقعہ نور چشم عزیز از جان سلمہ اللہ بعد دعا
کہ تہیدستی ہین اسکے سوا کیا ہی معلوم ہو بعد مدت دراز اور گذرنے زمانہ دیر باز کے خط تمہارا ۲۶ کا لکھا
آج شاید پانچوین دسمبر ہے آیا بدھ کا لکھا تھا اور آج بھی چہارشنبہ ہی بابا سنوخان یہان آئے تھے
اور پھر گئے خط ہمین نہ دیا خیر شکر ہے جو تمنے لکھا تھا ہر جملہ اوسکا خنجر اور ہر فقرہ نشتر سے بدتر ہوا سوائے
شکر چارہ نہین دم مارنے کا یارا نہین ایک شخص کے مرنے سے اتنے آدمی تباہ اور پریشان ہوئے
بے آب ودانہ ہوکے حیران ہوئے تم کو یاد ہوگا ہم کہتے تھے بھائی اس مفتہ گوشت کو غنیمت
جانو اسکا چارپائی پر بجس پڑے رہنا یاد آئیگا ہر ایک پچھتائیگا مگر دنیا کا یہی حال ہے قدر نعمت
بعد زوال ہے اوس وقت کوئی نہ سمجھا سب سے کہتے تھے کچھہ فکر کرو کمر کھول کے نہ بیٹھو اب میرا
حال سنو پہلے تو یہ کہ دائم المرض ہو گیا صحت نے منہ پھیرا عارضون نے گھیرا دوسرا یہ مقدمہ آنکھون
نے جواب دیا دس قدم کے فاصلہ کا آدمی سوجھتا نہین مطلق بوجھتا نہین کہ کون آتا ہی کون جاتا ہی
تیسرا مقدمہ یہ کہ سب مدار گذران پر قسم ہی اوسکی جسکے قبضہ قدرت مین میری جان ہی آج تک ادھ سکے
روپئے نہین ملے مہاراج بہادر چکیا مین تشریف رکھتے ہین ہر بار جھلا کے چاہتا ہون کہ ترک
روزگار کرون جب یہ خیال آتا ہی کہ تمسا آدمی ماشاء اللہ جوان رعنا سب باتونکا سلیقہ جس کام کو
کہہ اوسکا بخوبی انجام کرو اوسکا نیک نام کرو جس محفل مین بیٹھو اوسکی زینت ہو سو تمہارا یہ حال ہی

